اور بھروسہ رکھنے والا پہاڑ کی طرح اپنی جگہ پر قائم رہے، احد میں اکثر مسلمانوں نے قدم پیچھے ہٹالئے، مگر رسول اللہ صلعم اپنی جگہ پر تھے، پتھر کھائے، تیروں اور تلواروں اور نیزوں کے حملے ہو رہے تھے، خود کی کڑیاں سر مبارک میں دھنس گئی تھیں دندان مبارک شہید ہو چکے تھے، چہرہ اقدس زخمی ہو رہا تھا مگر اس وقت بھی اپنا ہاتھ لوہے کی تلوار پر نہیں رکھا، بلکہ خدا ہی نصرت پر بھروسہ اور اعتماد اور اس کی حفاظت کی ذمہ داری کا اسی طرح یقین تھا، حنین کے میدان میں ایک دفعہ دس ہزار تیروں کا جب مینہ برسا تو تھوڑی دیر کے لئے مسلمان پیچھے ہٹ گئے مگر ذات اقدس اپنی جگہ پر تھی، ادھر ادھر سے تیروں کی بارش ہو رہی تھی اور ادھر سے انا النبی لاکذب انا ابن عبد المطلب (میں پیغمبر ہوں، جھوٹ نہیں ہے، میں عبد المطلب کا بیٹا ہوں) کا نعرہ بلند تھا، سواری سے نیچے اتر آئے اور فرمایا میں خدا کا بندہ اور پیغمبر ہوں، اور پھر دعا کے لئے ہاتھ اٹھا دیئے، تم کو کسی اور ایسے سپہ سالار کا حال بھی معلوم ہے جس کی بہادری اور استقلال کا یہ عالم ہو کہ فوج کسی قدر کم ہو، کسی قدر غیر مسلح ہو، وہ اس کو چھوڑ کر پیچھے بھی کیوں نہ ہٹ گئی ہو، مگر وہ نہ اپنی جان بچانے کیلئے بھاگتا ہے اور نہ اپنی حفاظت کے لئے تلوار اٹھاتا ہے بلکہ ہر حال میں خود زمین کی طاقتوں سے غیر مسلح ہو کر آسمان کی طاقتوں سے مسلح ہونے کی درخواست کرتا ہے، اور دعا کرتا ہے، یہ تھی اس راہ میں آپ کی عملی مثال۔

تم نے دشمنوں سے پیار کرنے کا وعظ سنا ہو گا، لیکن اس کی عملی مثال نہیں دیکھی ہو گی، آؤ مدینہ کی سرکار میں، میں تم کو دکھاؤں، مکہ کے حالات چھوڑتا ہوں کہ میرے نزدیک مجکومی، بیکسی اور معذوری، عفو و درگذر اور رحم کے ہم معنی نہیں ہے

ہجرت کے وقت قریش کے رئیس یہ اشتہار دیتے ہیں کہ جو محمدؐ (صلی اللہ علیہ وسلم) کا سر قلم کر کے لائے گا اس کو سو اونٹ انعام دیئے جائیں گے، سراقہ بن جعشم اس انعام کے لالچ میں مسلح ہو کر آپ کے تعاقب میں گھوڑا دوڑاتے ہیں، قریب پہنچ جاتے ہیں، حضرت ابوبکرؓ گھبرا جاتے ہیں، حضورؐ دعا کرتے ہیں، تین دفعہ گھوڑے کے پاؤں دھنس جاتے ہیں، سراقہ تیر کے پانسے نکال کر فال دیکھتے ہیں، ہر دفعہ جواب آتا ہے کہ ان کا پیچھا نہ کرو، نفسی یعنی سائیکالوجی کی حیثیت سے سراقہ مرعوب ہو چکتے ہیں، واپسی کا عزم کر لیتے ہیں حضورؐ کو آواز دیتے ہیں اور خط امان کی درخواست کرتے ہیں، کہ جب حضورؐ کو خدا قریش پر غالب کرے تو مجھ سے باز پرس نہ ہو، آپ یہ خط لکھوا کر ان کے حوالہ کرتے ہیں، فتح مکہ کے بعد وہ اسلام لاتے ہیں، تاہم آپ اپنے قاتل سے نہیں پوچھتے کہ سراقہ تمہارے جرم کی اب کیا سزا ہے،

ابوسفیان کون ہے؟ وہ جو بدر، احد، خندق وغیرہ لڑائیوں کا سرغنہ تھا جس نے کتنے مسلمانوں کو تہِ تیغ کرایا، جس نے کتنی دفعہ خود سرور دو عالمؐ کے قتل کا فیصلہ کیا، جو ہر قدم پر اسلام کا سخت ترین دشمن ثابت ہوا، لیکن فتح مکہ سے پہلے جب حضرت عباسؓ کے ساتھ آپ کے سامنے آتا ہے تو گو اس کا ہر جرم اس کے قتل کا مشورہ دیتا ہے، مگر رحمت عالمؐ کا عفو عام ابوسفیان کو کہتا ہے کہ ڈر کا مقام نہیں محمد رسول اللہ صلی اللہ انتقام کے جذبے سے بالاتر ہیں، پھر حضورؐ نہ صرف اس کو معاف فرماتے ہیں بلکہ یہ فرماتے ہیں من دخل دار ابی سفیان کان امنا جو ابوسفیان کے گھر میں بھی پناہ گزیں ہوگا اس سے بے باز پرس نہ کی جائے گی اس کو بھی امن ہے۔

ہندہ ابوسفیان کی بیوی، وہ ہندہ جو احد کے معرکہ میں اپنی سہیلیوں کے ساتھ گا گا کر قریش کے سپاہیوں کا دل بڑھاتی تھی، وہ جو حضرت حمزہؓ حضورؐ کے سب سے محبوب چچا اور اسلام کے ہیرو کی لاش کے ساتھ بے ادبی کرتی ہے، ان کے سینہ کو چاک کرتی ہے، ان کے کان ناک کاٹ کر ہار بناتی ہے، کلیجہ کو نکال کر چبانا چاہتی ہے، لڑائی کے بعد اس منظر کو دیکھ کر آپ بے تاب ہو جاتے ہیں، وہ فتح مکہ کے دن وہی نقاب پوش سامنے آتی ہے۔ اور یہاں بھی گستاخی سے باز نہیں آتی ہے، لیکن پھر بھی حضورؐ کچھ تعرض نہیں فرماتے اور یہ بھی نہیں پوچھتے کہ تم نے یہ کیوں کیا؟ عفو عام کی اس معجزانہ مثال دیکھ کر وہ پکار اٹھتی ہے "اے محمد! آج سے پہلے تمہارے خیمہ سے زیادہ کسی خیمہ سے مجھے نفرت نہ تھی لیکن آج تمہارے خیمہ سے زیادہ کسی کا خیمہ مجھے محبوب نہیں"۔

وحشی حضرت حمزہؓ کا قاتل فتح طائف کے بعد بھاگ کر کہیں اور جاتا ہے اور جب وہ مقام بھی فتح ہوتا ہے تو کوئی دوسری جگہ پناہ کی نہیں ملتی، لوگ کہتے ہیں، وحشی تم نے ابھی محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو پہچانا نہیں، تمہارے لئے خود محمدؐ کے آستانہ سے بڑھ کر امن کی جگہ کوئی دوسری جگہ نہیں ہے، وحشی حاضر ہو جاتا ہے، حضور دیکھتے ہیں آنکھیں نیچی کر لیتے ہیں، پیارے چچا کی شہادت کا منظر سامنے آجاتا ہے، آنکھیں اشکبار ہوتی ہیں، قاتل سامنے موجود ہے، مگر صرف یہ ارشاد ہوتا ہے، وحشی جاؤ میرے سامنے نہ آیا کرو، کہ شہید چچا کی یاد آجاتی ہے۔

عکرمہؓ اسلام، مسلمانوں اور خود محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سب سے بڑے دشمن جس نے آپ کو سب سے زیادہ تکلیفیں پہنچائیں، یعنی ابوجہل کے بیٹے تھے اور خود بھی اسلام کے خلاف لڑائیاں لڑ چکے تھے، مکہ جب فتح ہوا انہوں نے اپنے اور اپنے

خاندان کے تمام جرم یاد تھے وہ بھاگ کر یمن چلے گئے، ان کی بیوی مسلمان ہو چکی تھیں اور محمد رسول اللہ صلعم کو پہچان چکی تھیں، وہ خود بھی یمن گئیں اور عکرمہ رضی کو تسکین دی اور ان کو لے کر مدینہ آئیں، حضور کو ان کی آمد کی خبر ہوتی ہے تو ان کے خیر مقدم کیلئے اس تیزی سے اٹھتے ہیں کہ جسم مبارک پر چادر تک نہیں ہوتی اور جوشِ مسرت میں فرماتے ہیں مرحبا بالراکب المہاجر (اے مہاجر سوار تمہارا آنا مبارک) غور کرو یہ مبارکباد کس کو دی جا رہی ہے، یہ خوشی کس کے آنے پر ہے، یہ معافی نامہ کس کو دیا جا رہا ہے اس کو جس کے باپ نے آپ کو مکہ میں سب سے زیادہ تکلیفیں پہنچائیں جس نے آپ کے جسم مبارک پر نجاست ڈلوائی جس نے بحالت نماز آپ پر حملہ کرنا چاہا، جس نے آپ کے گلے میں چادر ڈال کر آپ کو پھانسی دینی چاہی، جس نے دار الندوہ میں آپ کے قتل کا مشورہ دیا، جس نے بدر کا معرکہ برپا کیا اور ہر قسم کی صلح کی تدبیر کو برہم کیا، آج اسی کی جسمانی یادگار کی آمد پر یہ مسرت اور ارشادانی ہے۔

ہبار بن اسود وہ شخص ہے جو ایک حیثیت سے حضرت صلعم کی صاحبزادی حضرت زینب رضی کا قاتل ہے اور کئی شرارتوں کا مرتکب ہے، مکہ کی فتح کے موقع پر اس کا خون ہدر کیا جاتا ہے، چاہتا ہے کہ بھاگ کر ایران چلا جائے لیکن وہ سیدھا دربارِ دولت میں حاضر ہو جاتا ہے اور کہتا ہے،، یا رسول اللہ صلعم میں بھاگ کر ایران چلا جانا چاہتا تھا لیکن پھر مجھے حضور صلعم کے رحم و کرم اور عفو و حلم کے قصے یاد آئے میں حاضر ہوں، میرے جرم کی جو اطلاعیں آپ کو ملی ہیں وہ درست ہیں، یہ سننا تھا کہ آپ کی رحمت کا دروازہ کھل جاتا ہے اور دوست و دشمن کی تمیز اٹھ جاتی ہے۔

عمیر بن وہب بدر کے بعد ایک قریشی رئیس کی سازش سے اپنی تلوار زہر میں

بجا کر مدینہ آتے ہیں اور آنحضرت کی تاک کرنا چاہتے ہیں، کہ نعوذ باللہ آپ کا کام تمام کر دیں کہ ناگاہ وہ گرفتار ہو جاتے ہیں، آپ کے پاس لائے جاتے ہیں، ان کا گناہ ثابت ہو جاتا ہے، مگر وہ رہا کئے جاتے ہیں، صفوان بن امیہ یعنی وہ رئیس جس نے عمیر کو آپ کے قتل کے لئے بھیجا تھا اور جس نے عمیر سے وعدہ کیا تھا کہ اگر تم اس مہم میں مارے گئے تو تمہارے اہل و عیال اور قرض کا میں ذمہ دار ہوں، فتح مکہ کے بعد وہ ڈر کر جدہ چلے گئے کہ سمندر کے راستے سے یمن چلے جائیں، وہی عمیر خدمت نبوی میں آ کر عرض کرتے ہیں کہ یا رسول اللہ! صفوان اپنے قبیلہ کا رئیس ڈر سے بھاگ گیا ہے کہ اپنے کو سمندر میں ڈال دے، ارشاد ہوتا ہے اس کو امان ہے، دوبارہ گذارش کی کہ اس امان کی کوئی نشانی مرحمت ہو کہ اس کو یقین آئے، اپنا عمامہ اتار کر دیتے ہیں، عمیر یہ عمامہ لے کر صفوان کے پاس آتے ہیں، صفوان کہتا ہے مجھے محمدؐ کے پاس جانے میں اپنی جان کا خوف ہے، وہ عمیر جو زہر میں تلوار بجھا کر محمد رسول اللہ کو مارنے گئے تھے صفوان کو کہتے ہیں، اے صفوان ابھی تم کو محمدؐ کے حلم اور عفو کا حال معلوم نہیں، صفوان حاضر ہوتا ہے، اور کہتا ہے کہ مجھ سے کہا گیا ہے کہ تم نے مجھے امان دیدی ہے کیا یہ سچ ہے؟ ارشاد ہوتا ہے، سچ ہے، پھر کہتا ہے، لیکن تمہارا دین ابھی قبول نہیں کروں گا، مجھے دو مہینے کی مہلت دو، فرمایا نہیں دو نہیں چار مہینے کی مہلت ہے یہ مہلت ختم بھی نہیں ہونے پائی کہ دفعتہً اس کے قلب کی حالت بدل جاتی ہے اور وہ مسلمان ہو جاتا ہے، آپ خیبر جاتے ہیں جو یہودی قوت کا سب سے بڑا مرکز ہے۔ لڑائیاں ہوتی ہیں، شہر مفتوح ہوتا ہے، ایک یہودیہ دعوت کرتی ہے، آپ بلا پس و پیش منظور فرماتے ہیں، یہودیہ گوشت پیش کرتی ہے، اس میں زہر ملا ہوتا ہے

آپ گوشت کا ٹکڑا منہ میں رکھتے ہیں کہ آپ کو اطلاع ہو جاتی ہے، یہودیہ بلائی جاتی ہے وہ اپنے قصور کا اعتراف کرتی ہے، لیکن رحمت عالمؐ کے دربار سے اس کو کوئی سزا نہیں ملتی، حالانکہ اس زہر کا اثر آپ کو اس کے بعد عمر بھر رہا۔

غزوہ نجد سے واپسی کے وقت آپ تنہا ایک درخت کے نیچے آرام فرما رہے ہیں دوپہر کا وقت ہے آپؐ کی تلوار درخت سے لٹک رہی ہے، صحابہؓ ادھر ادھر درختوں کے سایہ میں بیٹھے ہیں، کوئی پاس نہیں، ایک بدو اسی تاک میں ہوتا ہے وہ سیدھا آپ کے پاس آتا ہے، درخت سے آپکی تلوار اتارتا ہے، نیام سے باہر کھینچتا ہے کہ آپ کی آنکھ کھل جاتی ہے تلوار ہلا کر پوچھتا ہے، "محمد، بتاؤ اب کون تم کو مجھ سے بچا سکتا ہے ایک پر اطمینان صدا آتی ہے کہ "اللہ"، اس غیر متوقع جواب کو سن کر وہ مرعوب ہو جاتا ہے، تلوار نیام میں کر لیتا ہے، صحابہؓ آجاتے ہیں بدو بیٹھ جاتا ہے اور آپ اس سے کوئی تعرض نہیں فرماتے، ایک دفعہ اور ایک کافر گرفتار ہو کر آتا ہے کہ یہ آپکے قتل کی گھات میں تھا، آپ کے سامنے آتا ہے تو آپ کو دیکھ کر ڈر جاتا ہے، آپ اس کو تسلی دیتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ اگر تم قتل کرنا چاہتے بھی تو نہیں کر سکتے تھے، غزوہ مکہ میں اسی آدمیوں کا دستہ گرفتار ہوا جو جبل تنعیم سے اتر کر آپ کو قتل کرنا چاہتا تھا آپ کو خبر ہوئی تو فرمایا ان کو چھوڑ دو۔

دوستو! طائف کو جانتے ہو، وہ طائف جس نے مکہ کے عہد ستم میں آپ کو پناہ نہیں دی، جس نے آپ کی بات بھی سننی نہیں چاہی، جہاں کے رئیس عبد یالیل کے خاندان نے آپ سے استہزا کیا، بازاریوں کو اشارہ کیا کہ وہ آپ کی ہنسی اڑائیں، شہر کے اوباش ہر طرف سے ٹوٹ پڑے اور دورویہ کھڑے ہو گئے، اور جب آپ بیچ

سے گذرے تو دونوں طرف سے پتھر برسائے، یہاں تک کہ پائے مبارک زخمی ہو گئے دونوں جوتیاں خون سے بھر گئیں، جب آپ تھک کر بیٹھ جاتے تو شریر آپ کا بازو پکڑ کر اٹھا دیتے جب آپ چلنے لگتے تو پھر پتھر برساتے، آنحضرت صلعم کو اس دن اسقدر تکلیف پہنچی کہ نو برس کے بعد جب حضرت عائشہ رض نے ایک دن دریافت کیا کہ یا رسول اللہ تمام عمر میں آپ پر سب سے زیادہ سخت دن کون سا آیا تو آپ نے اسی طائف کا حوالہ دیا، ۸ھ میں مسلمانوں کی فوج اسی طائف کا محاصرہ کرتی ہے، ایک مدت تک اس کا محاصرہ رہتا ہے، قلعہ نہیں فتح ہوتا، بہت سے مسلمان شہید ہوتے ہیں آپ واپسی کا ارادہ کرتے ہیں، پرجوش مسلمان نہیں مانتے، طائف پر بددعا کی درخواست کرتے ہیں، آپ ہاتھ اٹھاتے ہیں، مگر کیا فرماتے ہیں، "خداوندا! طائف کو ہدایت کر اور اس کو اسلام کے آستانہ پر جھکا،" دوستو! یہ کس شہر کے حق میں دعائے خیر ہے وہی شہر جس نے آپ پر پتھر برسائے تھے اور آپ کو زخمی کیا تھا اور آپ کو پناہ دینے سے انکار کیا تھا۔

احد کے غزوہ میں دشمن حملہ کرتے ہیں، مسلمانوں کے پاؤں اکھڑ جاتے ہیں آپ نرغہ اعداء میں ہوتے ہیں، آپ پر پتھر تیر اور تلوار کے وار ہوتے ہیں، دندان مبارک شہید ہوتا ہے، خود کی کڑیاں سر مبارک میں گڑ جاتی ہیں، چہرہ مبارک خون سے رنگین ہوتا ہے، اس حالت میں بھی آپ کی زبان پر یہ الفاظ ہیں وہ قوم کیسے نجات پائیگی جو اپنے پیغمبر کے قتل کے درپے ہے، خداوندا! میری قوم کو ہدایت کر کہ وہ نہیں جانتی، یہ ہے، "تو اپنے دشمن کو پیار کر" کے زبانی وعظ پر عمل کرنا، جو صرف شاعرانہ فقرہ نہیں بلکہ عمل کا حیرتناک نمونہ ہے۔

وہی ابن عبد یالیل جس کے خاندان نے طائف آپ کے ساتھ مظالم کئے تھے، جب طائف کا وفد لے کر مدینہ آتا ہے، تو آنحضرت صلعم اس کو اپنی مقدس مسجد میں اتارتے ہیں، ہر روز عشاء کے بعد اس کی ملاقات کو جاتے ہیں اور اپنی ربع بھری مکہ کی داستان سناتے ہیں، کس کو؟ اس کو جس نے آپ پر پتھر برسائے تھے، اور اپنے دشمن کو پیار کرو اور معاف کرو،،

مکہ جب فتح ہوا تو حرم کے صحن میں، کس حرم کے صحن میں جس میں آپکو گالیاں دی گئیں، آپ پر نجاستیں پھینکی گئیں، آپ کے قتل کی تجویز منظور ہوئی، قریش کے تمام سردار مفتوحانہ کھڑے تھے، ان میں وہ بھی تھے جو اسلام کے مٹانے میں ایڑی چوٹی کا زور لگا چکے تھے، وہ بھی تھے جو آپ کو جھٹلایا کرتے تھے، وہ بھی تھے جو آپ کی ہجو میں کہا کرتے وہ بھی تھے جنہوں نے آپ پر پتھر پھینکے تھے، آپ کے راستے میں کانٹے بچھائے تھے، آپ پر تلواریں چلائی تھیں آپ پر پتھر برسائے تھے، جنہوں نے آپ کے عزیزوں کا خون نا حق کیا تھا، ان کے سینے چاک کئے تھے ان کے دل اور جگر کے ٹکڑے کئے تھے وہ بھی تھے جو غریب اور بے کس مسلمانوں کو ستاتے تھے، ان کے سینوں پر اپنی جفاکاری کی آتشیں مہریں لگاتے تھے، ان کو جلتی زمین پر لٹاتے تھے، دہکتے کوئلوں سے ان کے جسم کو داغتے تھے، نیزوں کی انی سے ان کے بدن کو چھیدتے تھے آج یہ سب مجرم سرنگوں سامنے تھے، پیچھے دس ہزار خون آشام تلواریں محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک اشارے کی منتظر تھیں، دفعتہً زبان مبارک کھلتی ہے، سوال ہوتا ہے، قریش بتاؤ میں تمہارے ساتھ کیا سلوک کروں؟ جواب ملتا ہے محمد! تو میرا شریف بھائی اور شریف بھتیجا ہے ارشاد ہوتا ہے، آج میں وہی کہتا ہوں جو یوسفؑ نے اپنے ظالم

بھائیوں کو کہا تھا لا تثریب علیکم الیوم (آج کے دن تم پر کوئی الزام نہیں) اذھبوا فانتم الطلقاء (جاؤ تم سب آزاد ہو)،

عزیزو اور دوستو! یہ ہے دشمنوں کو پیار کرنا اور معاف کرنا یہ ہے اسلام کے پیغمبر کا عملی نمونہ اور عملی تعلیم، جو خوش بیانیوں اور شیریں زبانیوں تک محدود نہیں، بلکہ وہ دنیا میں واقعہ اور عمل بن کر ظاہر ہوا۔

یہی نکتہ ہے جس کے باعث تمام دوسرے مذاہب اپنے پیغمبروں اور رہنماؤں کے اصول تعلیمات اور اقوال یعنی تعلیمات کی طرف دنیا کو بلاتے ہیں اور بار بار انہیں کو دہراتے ہیں کہ ان کے سوا ان کے پاس کوئی چیز نہیں اور اسلام اپنے پیغمبر کی تعلیم اور عمل، لفظ اور اس کے مصداق دونوں کے بیک وقعہ سب کے سامنے پیش آتا ہے اور ان دونوں کی طرف سب کو بلاتا ہے محمد رسول اللہ صلعم نے ہم سے رخصت ہوتے وقت فرمایا تو کت فیکم اصین کتاب اللّٰہ و سنتی (تم دو مرکز ثقل چھوڑ کر جاتا ہوں، خدا کی کتاب اور اپنا عملی راستہ) یہ دونوں مرکز ثقل اب تک قائم ہیں اور تا قیامت قائم رہیں گے، اسی لئے اسلام کتاب اللہ کے ساتھ ساتھ اتباع سنت کی بھی دعوت دیتا ہے، اور قرآن پاک بھی اس کا حکم دیتا ہے، کہتا ہے لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِي رَسُولِ اللَّهِ أُسْوَةٌ حَسَنَةٌ (لوگو تمہارے لئے خدا کے رسول کی زندگی میں بہتر پیروی ہے۔

اسلام خدا اپنے پیغمبر کو اپنی کتاب کا عملی مجسمہ نمونہ اور پیکر بنا کر پیش کرتا ہے دنیا میں یہ فخر صرف اسلام کے پیغمبر کو حاصل ہے کہ وہ تعلیم اور اصول کے ساتھ ساتھ اپنے عمل اور اپنی مثال پیش کرتا ہے، طریقہ نماز سے ناواقف کو کہتا ہے صلوا کما

دا ایتمونی (تم اس طرح خدا کی نماز پڑھو جس طرح مجھے پڑھتے ہوئے دیکھتے ہو،
بیوی بچوں کے ساتھ نیکی اور بھلائی کی تعلیم ان الفاظ میں دیتا ہے خیرکم خیرکم
لاھلہ وانا خیرکم لاھلی (تم میں سب سے اچھا وہ ہے جو اپنے بیوی بچوں کے لئے
سب سے اچھا ہے اور میں اپنی بیوی بچوں کے لئے سب سے اچھا ہوں، آخری حج کا
موقع ہے، ایک لاکھ پروانوں کا شمع نبوت کے گرد ہجوم ہے، انسانوں کو خدا کا
آخری پیغام سنایا جا رہا ہے، عرب کے باطل رسوم اور نہ ختم ہونے والی لڑائیوں
کا سلسلہ آج توڑا جا رہا ہے، مگر تعلیم کے ساتھ ساتھ دیکھو کہ اپنی ذاتی نظیر اور
عملی مثال بھی ہر قدم پر ہے، فرمایا۔

"آج عرب کے تمام انتقامی خون باطل کر دیئے گئے یعنی تم سب ایک
دوسرے کے قاتلوں کو معاف کر دو اور سب سے پہلے میں اپنے خاندان
کا خون اپنے بھتیجے ربیعہ بن حارث کے بیٹے کا خون معاف کرتا ہوں
جاہلیت کے تمام سودی لین دین اور کاروبار آج باطل کئے جاتے
ہیں اور سب سے پہلے اپنے چچا عباس بن عبدالمطلب کا سودی بیوپار
توڑتا ہوں"

جان اور مال کے بعد تیسری چیز آبرو ہے، وہ غلط اور قابل اصلاح رسوم
ورواج جن کا تعلق لوگوں کی عزت اور آبرو سے ہوتا ہے ان کو سب سے پہلے
عملاً مٹانے کی ہمت گو بظاہر اپنی بے عزتی اور بے آبروئی کے ہم معنی ہے اس لئے
ملک کے بڑے بڑے مصلحین کے پاؤں بھی کسی ملکی رسم و رواج کی عملی اصلاح کی
جرأت مشکل سے کرتے ہیں محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کو مساوات کی تعلیم دی،

عرب میں سب سے زیادہ ذلیل غلام سمجھے جاتے تھے، آپ نے مساوات، اخوت انسانی
اور جنس انسانی کی برابری کی یہ عملی مثال پیش کی کہ ایک غلام کو اپنا فرزند اور متبنی
بنایا، عرب میں قبائل باہمی شرافت کی زیادتی اور کمی اس درجہ لحاظ تھا کہ لڑائی
میں بھی اپنے سے کم رتبہ پر تلوار چلانا عار سمجھا جاتا تھا کہ ذلیل خون اس کی شریف
تلوار کو ناپاک نہ کردے، لیکن آپ نے جب یہ اعلان کیا کہ اے لوگو تم سب آدمؑ کے
بیٹے ہو، اور آدم مٹی سے بنا تھا، کالے کو گورے پر، گورے کو کالے پر، عجمی کو عربی پر اور
عربی کو عجمی پر کوئی فضیلت نہیں، تم میں افضل ہے وہ جو اپنے رب کے نزدیک سب
سے زیادہ پرہیزگار رہے تو اس تعلیم نے دفعتہ بلند و پست، بالا و زیر، اعلیٰ و ادنیٰ
آقا و غلام سب کو ایک سطح پر لاکر کھڑا کر دیا، لیکن ضرورت ہے عملی مثالوں کی، یہ مثال
خود آپ نے پیش کی، اپنی پھوپھی زاد بہن جو قریش کے شریف خاندان سے تھیں، اپنے غلام
سے بیاہا، منہ بولے بیٹے کا قاعدہ جب اسلام میں توڑا گیا تو سب سے پہلے زید بن محمدؐ
زید بن حارثہ کہلائے، منہ بولے بیٹے کی مطلقہ بیوی سے نکاح عرب میں ناجائز تھا مگر
چونکہ یہ محض ایک لفظی رشتہ تھا جس کو واقعیت سے کوئی تعلق نہ تھا اور اس رسم
سے بہت سی خاندانی رقابتوں اور خرابیوں کی بنیاد عربوں میں قائم ہو گئی تھی، اسلئے
اس کا توڑنا ضرور تھا، لیکن اس کے توڑنے کے لئے عملی مثال پیش کرنا انسان کی سب
سے عزیز ابرو سے تعلق رکھتا تھا، جو سب سے مشکل کام تھا، پیغمبر عرب نے بڑھ کر
خود اس کی مثال پیش کی اور زید بن حارثہؓ کی مطلقہ بیوی حضرت زینبؓ سے شادی
کی تب سے اسلام سے یہ رسم ہمیشہ کیلئے مٹ گئی اور متبنی کی بیہودہ رسم سے عرب نے نجات پائی
واقعات کی انتہا نہیں مثالوں کی کمی نہیں، مگر وقت محدود ہے اور آج شاید

میں نے سب سے زیادہ آپ کا وقت لیا۔

میرے دوستو! میرے معروضات کی روشنی میں آدمؑ سے لے کر عیسیٰؑ تک اور شام سے لیکر ہندوستان تک ہر ایک تاریخی انسان کی مصلحانہ زندگی پر ایک نظر ڈالو کیا ایسی عملی ہدایتوں اور کامل مثالوں کا کوئی نمونہ کہیں نظر آتا ہے، حاضرین چند لفظ اور بعض شیریں بیان واعظین شاعرانہ پیرایہ میں اپنے "خداوندا"، کی زبانی محبت اور الٰہی عشق کا تذکرہ کرتے ہیں، مگر انہیں کے مقولے کے مطابق "درخت اپنے پھل سے پہچانا جاتا ہے"، اس پاک عشق و محبت کا کیا اثر اس کی زندگی میں نمایاں تھا؟ عرب کے دعویدار محبت کی سیرت پڑھو، راتیں گزرتی ہیں، دنیا سوتی ہے اور اس کی آنکھیں جاگتی ہیں، ہاتھ خدا کے آگے پھیلے ہیں، زبان ترانہ حمد گا رہی ہے، دل پہلو میں بیتاب تڑپ رہا ہے اور آنکھوں سے آنسوؤں کے تار جاری ہیں کیا محبت کی یہ تصویر ہے یا وہ؟

حضرت عیسیٰ علیہ السلام سولی پر چڑھتے ہیں تو بیتابانہ زبان سے یہ الفاظ نکلتے ہیں ایلی ایلی لما سبقتنی (اے میرے خداوندا! اے میرے خداوندا! تو نے مجھے کیوں چھوڑ دیا) لیکن محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب موت کے بستر پر ہوتے ہیں، اور زندگی کے آخری سانس لے رہے ہوتے ہیں تو زبان پر ہوتا ہے اَللّٰھُمَّ الرَّفِیْقَ الْاَعْلیٰ، (اے میرے خداوندا! اے میرے بہترین ساتھی)

ان دونوں فقروں میں سے کس میں محبت کا ذائقہ، عشق کی چاشنی، دریائی سکینت کی دھاریں بہتی ہیں۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلَیْهِ وَعَلٰی سَائِرِ الْاَنْبِیَاءِ وَالْمُرْسَلِیْن

(۸)

# پیغمبر اسلام علیہ السلام کا پیغام

حضرات ہم نے پچھلے چھ لکچروں میں دلائل اور تاریخ کی روشنی میں یہ ثابت کر دیا ہے کہ انسانوں کے تمام بلند طبقوں میں سے صرف انبیاء کرام علیہم السلام کی سیرتیں تقلید اور پیروی کے لائق ہیں اور ان میں سے عالمگیر اور دائمی نمونہ صرف محمد رسول اللہ صلعم کی سیرت ہے اس مقام پر جب یہ ثابت ہو جاتا ہے کہ محمد رسول اللہ صلعم ہی دائمی نمونہ ہیں، تو سوال ہوتا ہے کہ ان کی عالمگیر اور دائمی تعلیم کیا ہے؟ وہ دنیا کو کیا پیغام دینے آئے اور کیا پیغام دیکر دنیا سے تشریف لے گئے ان کے پیغام کے وہ کون سے ضروری اجزا ہیں جن کے ادا کرنے کے لئے اس پیغمبر آخر الزماںؐ کی ضرورت پیش آئی؟ دنیا میں دوسرے پیغمبروں کے ذریعہ جو پیغام آئے ان کی کس طرح اس آخری پیغام نے تصحیح اور تکمیل کی؟

ہم کو تسلیم ہے کہ دنیا میں وقتاً فوقتاً انبیاء علیہم السلام کے ذریعہ پیغام آتے رہے، مگر جیسا کہ بارہا کہا جا چکا ہے اور واقعات کی روشنی میں دکھایا جا چکا ہے کہ وہ تمام پیغام کسی خاص زمانہ اور قوم کے لئے آیا کئے جو وقتی تھے اور اس لئے ان کی دائمی حفاظت کا سامان نہ ہوا، ان کی اصل برباد ہو گئی، مدتوں کے بعد مرتب کئے گئے اور ان میں تحریفیں کی گئیں، ان کے ترجموں نے ان کو کچھ سے کچھ بنا دیا ان کی سند تاریخی کا ثبوت نہیں باقی رہا، بہت سے جعلی پیغام ان میں شریک کئے گئے اور یہ سب چند سو برس کے اندر ہو گیا، اگر خدا کا کام مصلحت اور حکمت سے خالی نہیں ہوتا، تو ان کو مٹنا اور برباد ہونا ہی، ان کے

وقتی فرمان اور عارضی تعلیم ہونے کا ثبوت ہے، مگر جو پیغام محمد رسول اللہ صلعم کے ذریعہ آیا وہ عالمگیر اور دائمی ہو کر آیا، اور اسی لئے وہ جب آیا اب تک وہ ہر طرح محفوظ ہے اور رہے گا کیونکہ پھر اس کے بعد کوئی نیا پیغام آنے والا نہیں ہے، اللہ تعالیٰ نے کسی گزشتہ پیغام کے متعلق یہ نہیں فرمایا کہ اس کی تکمیل ہو چکی اور اس کی حفاظت کا بھی ذمہ دار ہوں دنیا کے تمام وہ صحیفے جو گم ہو چکے ان کا گم ہو جانا ہی ان کے وقتی اور عارضی ہونے کی دلیل ہے اور جو موجود ہیں، ان کی ایک ایک آیت تلاش کر لو، اس کی تکمیل اور اس کی حفاظت کے وعدہ کے متعلق ایک حرف نہ پاؤ گے، بلکہ ان کے خلاف اس کے نقص کے اشارے اور تصریحیں پاؤ گے۔

حضرت موسیٰ کہتے ہیں کہ ”خداوند تیرا خدا تیرے درمیان تیرے ہی بھائیوں میں سے میرے مانند ایک نبی برپا کرے گا، تم اس کی طرف کان دھرو (استثناء ۱۸-۱۵) میں ان کے لئے ان کے بھائیوں میں سے تجھ سا ایک نبی برپا کروں گا، اور اپنا کلام اس کے منہ میں ڈالوں گا اور جو کچھ میں اس سے کہوں گا وہ سب ان سے کہے گا،“ (استثناء ۱۸-۱۲) یہ وہ برکت ہے جو موسیٰ مرد خدا نے اپنے مرنے سے پہلے بنی اسرائیل کو بخشی اور اس نے کہا کہ خداوند سینا سے آیا اور سعیر سے ان پر طلوع ہوا، اور فاران کے پہاڑ سے وہ جلوہ گر ہوا، اور اس کے داہنے ہاتھ میں ایک آتشیں شریعت ہو گی،“
(استثناء ۳۳-۲۰)

توراۃ ان اوپر کی آیتوں میں یہ صاف بتا رہی ہے کہ ایک اور نبی موسیٰؑ کے مثل آنے والا ہے جو اپنے ساتھ ایک آتشیں شریعت بھی لائے گا اور اس کے منہ میں خدا اپنا کلام ڈالے گا، اس سے بالکل واضح ہے کہ حضرت موسیٰؑ کا پیغام آخری دائمی نہیں ہے،

اس کے بعد شعیاہ نبی ایک اور "رسول" کی خوشخبری سناتے ہیں جس کی شریعت کی راہ دریائی ممالک اور جزیرے تک رہے ہیں (باب ۴۰) ملاجیہ میں ہے "دیکھو میں اپنے رسول کو بھیجوں گا، بنی اسرائیل کے دیگر صحیفوں اور زبور میں بھی آئندہ آنے والوں کی بشارتیں ہیں، ان سے ثابت ہوتا ہے کہ کوئی بھی اسرائیلی صحیفہ دائمی اور آخری اور مکمل نہیں ہے۔

انجیل کو دیکھو وہ اعلان کرتی ہے۔

اور میں اپنے باپ سے درخواست کروں گا کہ وہ تمہیں دوسرا فارقلیط بخشے گا، کہ ہمیشہ تمہارے ساتھ رہے گا (یوحنا ۱۴-۱۶)

لیکن وہ فارقلیط روح القدس ہے جسے باپ میرے نام سے بھیجے گا وہی تمہیں سب چیزیں سکھائے گا، اور سب باتیں جو کچھ میں نے تمہیں کہی ہیں۔ یاد دلائے گا (یوحنا ۱۴-۲۲)

میری اور بہت سی باتیں ہیں کہ میں تم سے کہوں پر اب تم ان کی برداشت نہیں کر سکتے، لیکن جب وہ یعنی سچائی کی روح آئے گی تو وہ تمہیں ساری سچائی کی راہ بتائے گی، کیونکہ وہ اپنی نہ کہے گی بلکہ جو کچھ سنے گی وہ کہے گی (یوحنا ۱۶-۸)

ان آیتوں میں انجیل نے صاف اعلان کیا ہے کہ وہ خدا کا آخری کلام نہیں اور نیز یہ کہ وہ کامل بھی نہیں، ایک اور آئے گا جو مسیح کے پیغام کی تکمیل کرے گا مگر محمدؐ کا پیغام اپنے بعد کسی اور آنے والے کا پیغام نہیں دیتا جو نیا پیغام سنائے گا یا محمدؐ کے پیغام میں کوئی نقص ہے جس کو دور کرکے وہ اس کو کامل کرے گا، بلکہ وہ اپنی تکمیل کا آپ دعویٰ کرتا ہے اَلْيَوْمَ أَكْمَلْتُ لَكُمْ دِينَكُمْ وَأَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِي زیعنی

نے تمہارے لئے تمہارا دین آج کامل کر دیا اور اپنی نعمت تم پر پوری کر دی)

اور بتایا کہ محمدؐ خاتم الانبیاء یعنی نبوت کے سلسلہ کو بند کرنے والے ہیں خاتم النبیین خود قرآن نے کہا ہے اور ختم بی النبیون اور میری ذات سے انبیاء ختم کر دیئے گئے حدیث نے کہا ہے (مسلم باب المساجد) الا لا نبی بعدی (ہشیار کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں) متعدد حدیثوں میں ہے، آپ نے فرمایا میں نبوت کی عمارت کا آخری پتھر ہوں، قرآن نے اپنے صحیفہ کے کسی آیت میں کسی بعد میں آنیوالے پیغامبر کے لئے کوئی جگہ نہیں چھوڑی ہے، اس سے معلوم ہوا کہ صرف وہی پیغام ربانی جو محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعہ دنیا میں آیا خدا کا آخری اور دائمی پیغام ہے اسی لئے وَاِنَّا لَہٗ لَحٰفِظُوْن کے وعدہ سے خدا نے اس کی حفاظت کی ذمہ داری خود لے لی ہے۔

دوستو اس کے بعد یہ سوال یہ ہے کہ پیغام محمدی کے سوا کوئی اور پیغام الٰہی بھی عالمگیر ہو کر آیا، بنی اسرائیل کے نزدیک دنیا صرف بنی اسرائیل سے عبارت ہے، خدا صرف بنی اسرائیل کا خدا ہے، اسی لئے بنی اسرائیل کے انبیاء اور صحیفوں نے کبھی بنی اسرائیل کے علاوہ خدا کا پیغام نہیں پہنچایا، اور اب تک بھی یہودی مذہب اور موسوی شریعت بنی اسرائیل تک محدود ہے تمام صحیفوں میں صرف انہیں کو خطاب کیا گیا، اور ان کو ان کے خاندانی خدا کی طرف ہمیشہ ملتفت کیا گیا۔ حضرت عیسیٰؑ نے بھی اپنا پیغام بنی اسرائیل کی کھوئی ہوئی بھیڑوں تک محدود رکھا، اور غیر اسرائیلی کو اپنا پیغام سنا کر بچوں کی روٹی کتوں کو دینی پسند نہ کی، ہندوستان کے وید بھی غیر آریوں کے کانوں تک نہیں پہنچ سکتے کہ ان کے علاوہ تو تمام دنیا شودر ہے اور وہاں یہ تاکید ہے کہ اگر

وید کے شبد شودر کے کانوں میں پڑ جائیں تو اس کے کانوں میں سیسہ ڈال دیا جائے،

پیغام محمدی دنیا میں خدا کا پہلا اور آخری پیغام ہے جو کالے گورے، عرب، عجم ترک و تاتاری، ہندی و چینی، رنگ و فرنگ سب کے لئے عام ہے، جس طرح اس کا خدا تمام دنیا کا خدا ہے الحمد للہ رب العلمین تمام دنیا کا پروردگار ہے اسی طرح اس کا رسول تمام دنیا کا رسول رحمۃ للعلمین اور تمام دنیا کے لئے رحمت ہے اسی طرح اس کا پیغام بھی تمام دنیا کے لئے پیغام ہے۔

ان ھو الا ذکری للعلمین (فرقان) — وہ تمام دنیا کے لئے نصیحت ہے۔

تبٰرک الذی نزل الفرقان علی عبدہ لیکون للعلمین نذیرا الذی لہ ملک السموات والارض (فرقان) — برکت والا ہے وہ خدا جس نے اپنے بندہ پر فیصلہ والی کتاب اتاری تاکہ وہ تمام دنیا کو ہشیار کرنے والا ہو، وہ خدا کہ اسی کی ہے سلطنت آسمان اور زمین کی۔

آپ تمام دنیا کے نذیر ہو کر آئے، جہاں تک خدا کی سلطنت ہے وہاں تک آپ کی پیغامبری ہے۔ سورہ اعراف میں ہے۔

قل یایھا الناس انی رسول اللہ الیکم جمیعا الذی لہ ملک السموات والارض — کہدے کہ اے لوگو! میں تم سب کی طرف اس اللہ کا رسول ہوں جس کی آسمانوں اور زمین کی سلطنت ہے۔

دیکھو اس میں بھی پیغام محمدیؐ کی وسعت تمام کائنات تک پھیلی ہوئی ہے۔ اس سے زیادہ یہ کہ جہاں وہ پہنچ سکے سب اس کے دائرے میں ہے۔

واوحی الی ھذا القرآن لانذرکم — میری طرف یہ قرآن وحی کیا گیا تاکہ اس سے

کہہ دو کہ میں تم کو ہشیار کردوں جس تک یہ پہنچے اسکو ہشیار کردوں
(به ومن بلغ (انعام)

اور بالآخر

وَمَا اَرْسَلْنٰکَ اِلَّا کَآفَّةً لِّلنَّاسِ بَشِیْرًا وَّنَذِیْرًا (سبا)

ہم نے تمہیں بھیجا ہے اے محمدؐ! لیکن تمام انسانوں کیلئے خوشخبری سنانیوالا اور ہوشیار کرنیوالا بناکر

ان حوالوں سے یہ امر پوری طرح ثابت ہوتا ہے کہ تمام مذاہب میں صرف اسلام نے اپنے دائمی اور آخری اور کامل اور عالمگیر ہونے کا دعویٰ کیا ہے صحیح مسلم میں ہے کہ آپ نے فرمایا "مجھ سے پہلے تمام انبیاء صرف اپنی اپنی قوم کی طرف بھیجے گئے اور میں تمام قوموں کی طرف بھیجا گیا ہوں"، یہ ہمارے مزید دعویٰ کا ثبوت ہے اور تاریخ کی عملی شہادت ہماری تائید میں ہے، الغرض یہ کہنا ہے کہ پیغام محمدیؐ بھی اسی طرح کامل دائمی اور عالمگیر ہے، جس طرح کہ اس پیغام کے لانے والے کی سیرت اور اس کا عملی نمونہ کامل دائمی اور عالمگیر ہے۔

دوستو! اب یہاں پہنچکر تم مجھ سے پوچھو اور میں تم کو بتاؤں گا کہ وہ محمدؐ کا آخری دائمی اور عالمگیر پیغام کیا ہے، جس نے تمام مذاہب کی تکمیل کی اور اس نے آکر ہمیشہ کے لئے خدا کے دین کو مکمل اور خدا کی نعمت کو تمام کردیا۔

ہر مذہب کے دو جزو ہیں ایک کا تعلق دل سے ہے اور دوسرے کا ہاتھ پاؤں اور دیگر اعضاء سے یا انسان کے مال و دولت سے پہلے کو ایمان اور دوسرے کو عمل کہتے ہیں، عمل کے تین حصے ہیں ایک خدا سے متعلق جس کو عبادات کہتے ہیں، دوسرا انسان کے باہمی کاروبار سے متعلق جس کو معاملات کہتے ہیں، اور جن کا بڑا حصہ قانون ہے، تیسرا انسان کے باہمی تعلقات اور روابط کی بجا آوری ہے اس کو اخلاق کہتے ہیں

غرض اعتقادات، عبادات، معاملات اور اخلاق مذہب کے یہی چار جز ہیں۔ مذہب کے یہ چاروں اجزا پیغام محمدیؐ ہی کے ذریعہ سے تکمیل کو پہنچے۔

توراۃ اور انجیل میں عقائد کے اجزا بالکل ناصاف اور غیر واضح ہیں، ان میں خدا کے وجود اور توحید کا بیان ہے، لیکن دلیلوں اور ثبوتوں سے معرا۔ خدا کے صفات جو اصل میں روح انسانی کی بالیدگی کا ذریعہ ہیں اور جن کے ذریعہ سے خدا کی معرفت اور محبت ہو سکتی ہے نہ توراۃ میں ہیں اور نہ انجیل میں ہیں، توحید کے بعد رسالت ہے رسالت اور نبوت کی حقیقت، وحی الہام و مکالمہ کی تشریح، انبیاء کرام کی حیثیت انسانی انبیاء کا ہر قوم میں ہونا، انبیاء کے فرائض، انبیاء کو کس حیثیت سے تسلیم کرنا چاہیئے انبیاء کی معصومیت، ان تمام مسائل سے پیغام محمدیؐ سے پہلے کے تمام پیغامات خالی ہیں۔ جزا و سزا، دوزخ و جنت، حشر و نشر قیامت و حیات آخرت، توراۃ میں ان کے نہایت دھندلے سے نشانات ہیں، انجیل میں ایک یہودی کے جواب میں ان اہم امور کے متعلق ایک دو فقرے جنت و دوزخ کے متعلق بھی ہیں اور بس، لیکن پیغام محمدیؐ میں ہر چیز صاف اور مفصل موجود ہے۔

فرشتوں کا تخیل توراۃ میں بھی ہے مگر بالکل ناصاف، کبھی کبھی خدا کے واحد اور فرشتوں میں یہ تمیز مشکل ہو جاتی ہے کہ توراۃ یہ خدا کا ذکر کر رہا ہے یا فرشتوں کا کر رہا ہے، انجیل میں ایک دو فرشتوں کا نام آتا ہے، روح القدس کی حقیقت انجیل میں اس قدر مشتبہ ہے کہ اس کو فرشتہ کہہ سکتے ہیں نہ خدا، یا یہ کہو کہ اس کو فرشتہ بھی کہہ سکتے ہیں اور خدا بھی، لیکن پیغام محمدیؐ ملائکہ اور فرشتوں کی حقیقت بالکل واضح کر دیتا ہے ان کی حیثیت مقرر کر دیتا ہے، ان کے کام بتا دیتا ہے، خدا سے اور پیغمبروں سے

اور کائنات سے ان کا تعلق کر دیتا ہے۔

عزیزو! یہ تو وہ تکمیل ہے جو عقائد میں اور ایمانیات میں پیغام محمدی نے کی ہے اب آیئے عملیات کا امتحان لیں، عملیات کا پہلا حصہ عبادات ہے توراۃ میں قربانی کی طویل بحث اور اس کے شرائط اور آداب کی بڑی شرح ہے، روزوں کا ذکر بھی آیا ہے دعائیں بھی کی گئی ہیں، بیت ایل یا بیت اللہ کا بھی نام آتا ہے، لیکن یہ تمام چیزیں اس قدر دھندلی ہیں کہ لوگوں کی نظر ان پر بھی نہیں پڑتی اور ان کے انکار کی طرف مائل ہیں پھر نہ تو عبادات کی تقسیم ہے اور نہ ان کے طریقے اور آداب بتائے گئے ہیں نہ ان کا وقت بتایا گیا ہے اور اس میں خدا کی یاد، دھیان اور دعاؤں کی تعلیم دی گئی ہے، کہیں بھی خدا کی زبان سے کوئی دعا بندہ کو سکھائی نہیں گئی ہے، زبور میں خدا کی دعائیں اور مناجاتیں ہیں، مگر عبادات کے طریقے، آداب، اوقات اور دیگر شرائط کا پتہ نہیں، انجیل میں عبادات کا بہت کم بلکہ بالکل ذکر نہیں ہے ایک جگہ حضرت عیسیٰ کے چالیس دن کے فاقہ کا ذکر ہے، یہودیوں کا اعتراض مذکور ہے کہ کیوں تیرے شاگرد روزے نہیں رکھتے، حضرت عیسیٰؑ کی اخیر رات میں دعا کرنے کا ذکر ہے اور ایک دعا بھی سکھائی گئی ہے مگر اور عبادات کا نشان نہیں، اسلام کے پیغام محمدی میں ہر چیز صاف اور مفصل ہے، نماز، روزہ، حج ان کے آداب و شرائط کے طریقے، خدا ذکر اور یاد کرنے کی دعائیں اور مؤثر دعائیں، نماز کے اوقات، روزے کے اوقات، حج کے اوقات ہر ایک کے احکام اور خدا کے حضور میں بندوں کے عجز و زاری اور مناجات گناہوں کے اقرار اور توبہ و ندامت اور عبد و معبود کے باہمی راز و نیاز کی وہ وہ تعلیمیں دی گئی ہیں جو دلوں کی گرہیں کھول دیتی ہیں جو انسانوں کو خدا تک پہنچا دیتی ہیں،

جو روحوں کی غذائیں جو مذہب کی روح کو مجسم کر دیتی ہیں اور پیغام محمدیؐ کی تکمیل کی ناقابل تردید شہادت ہے۔

عمل کا دوسرا حصہ معاملات یا مملکت و معاشرت کے قوانین کا جو حضرت موسیٰؑ کے پیغام میں بڑی تفصیل کے ساتھ موجود ہے اور پیغام محمدیؐ نے ان کو بہت حد تک قائم رکھا ہے، لیکن ان قوانین کی سخت گیری کم کر دی ہے اور ایک قومی قانون کے تنگ دائرہ سے نکال کر عالمگیر قوانین کی حیثیت اس کو دیدی ہے اور اس حیثیت سے جن تکمیلی اجزا کی ضرورت تھی، ان کا اضافہ کیا ہے، زبور اور انجیل اس شریعت اور قانون سے بالکل خالی ہے، طلاق وغیرہ کے متعلق ایک دو احکام انجیل میں البتہ ہیں دیگر صفر، مگر عالمگیر اور دائمی مذہب کی ضرورتوں کی کفالت کے لئے مملکت اور معاشرت کے قوانین کی حاجت ہے اور چونکہ پیغام عیسوی ان سے خالی ہے، اس لئے دیکھو کہ عیسائی قوموں کو یہ چیزیں بت پرست یونانی اور رومی قوموں سے قرض لینی پڑیں، پیغام محمدی نے ان میں سے ہر ایک حصہ کو پوری نکتہ سنجی اور باریک بینی کے ساتھ تکمیل کو پہنچایا اور ایسے اصول اور قواعد کلیہ بنائے جن میں وقتاً فوقتاً ائمہ مجتہدین اور علماء نئی نئی ضرورتوں کے لئے انہیں سے مسائل نکال کر پیش کرتے ہیں اور کم از کم ایک ہزار برس تک متمدن بلند پایہ، ترقی یافتہ اور مہذب اسلامی ممالک کا انہیں پر عمل درآمد رہا اور اب بھی ہے۔

عمل کا تیسرا حصہ اخلاق ہے، توراۃ میں اخلاق کے متعلق چند احکام پائے جاتے ہیں، توراۃ کے ان اصولی احکام میں سے سات اخلاقی احکام ہیں، جن میں سے والدین کی فرماں برداری کی ایک ایجابی تعلیم ہے، باقی چھ سلبی اخلاق کی تعلیمیں ہیں۔ تو خون مت کر، تو چوری نہ کر، تو زنا نہ کر، تو اپنے ہمسایہ پر جھوٹی گواہی نہ دے، تو اپنے

ہمسایہ کی جورو کو مت چاہ تو اپنے ہمسایہ کے مال کا لالچ نہ کر لیکن چھٹا حکم چوتھے اور ساتواں
تیسرے میں داخل ہے اس لئے چار ہی رہ گئے، انجیل میں بھی انہیں احکام کو دہرایا گیا
ہے اور دوسروں کے ساتھ مجملاً محبت کی تعلیم دی ہے لیکن پیغام محمدی نے اس
قطرہ کو دریا کر دیا ہے، سب سے پہلے اس نے اپنے بارہ اصولی احکام متعین کئے جو
معراج کی ربانی بارگاہ میں عطا ہوئے اور جو سورہ اسراء میں مذکور ہے، ان بارہ میں
سے گیارہ انسانی اخلاق اور ایک توحید کے متعلق ہے، گیارہ میں سے پانچ سلبی ہیں
اور پانچ ایجابی اور ایک سلبی و ایجابی کا مجموعہ۔

ماں باپ کی عزت اور فرمانبرداری کر، جن کا تجھ پر حق ہے ان کا حق ادا کر، یتیم سے
اچھا برتاؤ کر، ناپ تول ترازو اور پیمانہ ٹھیک رکھ، اپنا وعدہ پورا کر تجھ سے اس کی
پوچھ ہوگی، یہ پانچ ایجابی باتیں ہیں، تو اپنی اولاد کو قتل نہ کر، تو ناحق کسی کی جان نہ لے
زنا کے قریب نہ جا، انجان بات کے پیچھے نہ چل، زمین پر غرور نہ کر، یہ پانچ سلبی باتیں ہیں
اور ایک حکم سلبی و ایجابی کا مجموعہ ہے، فضول خرچی نہ کر بلکہ اعتدال او رہیچ کی راہ
اختیار کر، ان اصولی احکام کے مقابلہ میں واضح ہوگا کہ پیغام محمدی کیونکر تکمیلی پیغام
ہو کر آیا ہے، اس نے نہ صرف ان اصولی احکام کو بتایا اور مکمل کیا بلکہ اخلاق کی ایک
ایک گرہ کو کھولا، انسان کی ایک ایک قوت کا مصرف بتایا، اور اس کی ایک ایک
کمزوری کو ظاہر کیا، روح کی ایک ایک بیماری کی تشخیص کی، اور اس کا علاج بتایا،
یہ عمل کی تکمیل تھی جو پیغام محمدی کے ذریعہ انجام پائی۔

عزیزو! ایمان اور عمل یہی دو چیزیں ہیں جو ہر قسم کے پیغام محمدی کو جامع ہیں اور
قرآن پاک نے انسانی نجات کا مدار انہیں دو چیزوں پر رکھا ہے کہ ہمارا ایمان

پاک اور مستحکم ہو، اور عمل نیک اور صالح ہو۔ اَلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ قرآن پاک میں بیسویں جگہ آیا ہے، اور صاف صاف کھول کھول کر بیان کیا ہے کہ فلاح اور کامیابی صرف ایمان اور عمل صالح پر موقوف ہے، میں چاہتا ہوں کہ ان دونوں اصولی مسئلوں کو پوری طرح تشریح کے ساتھ آپ کے سامنے رکھ دوں مگر اتنا وقت نہیں کہ ان کی پوری تفصیل پیش کردں، اس لئے پیغام محمدیؐ کا وہ حصہ پیش کرنا چاہتا ہوں جس نے ایمان و عمل کے متعلق تمام دنیا کی غلطیوں کی اصلاح کی اور دین ناقص کو تکمیل کے درجہ تک پہنچایا، اور ان اصولی اور بنیادی غلطیوں کو دور کیا، جس کی بنا پر انسانیت حد درجہ پستی اور گمراہی میں تھی، اور وہ ہر قسم کی گمراہیوں کی بنیاد اور جڑ تھی۔

ان بنیادی مسئلوں میں سب سے پہلا مسئلہ جو پیغام محمدیؐ کے ذریعہ واضح ہوا، وہ کائنات اور مخلوقات الٰہی میں انسانیت کا درجہ ہے اور یہی توحید کی جڑ ہے اسلام سے پہلے انسان اکثر مخلوقات الٰہی سے اپنے کو کم درجہ اور کم رتبہ سمجھتا تھا، وہ سخت پتھر، پہاڑ، بہتے دریا، سرسبز درخت، برستے پانی، دہکتی آگ، ڈراؤنے جنگل زہریلے سانپ، ڈکارتے شیر، دودھ دیتی گائے، چمکتا سورج اور درخشاں تاروں کالی راتوں بھیانک صورتوں غرض دنیا کی ہر اس چیز کو جس سے وہ ڈرتا تھا یا جس کے نفع کا خواہشمند تھا پوجتا تھا، اور اس کے آگے اپنی عبودیت کا سر جھکاتا تھا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دنیا کو پیغام دیا کہ، اے لوگو! یہ تمام چیزیں تمہاری آقا نہیں بلکہ تم ان کے آقا ہو، وہ تمہارے لئے پیدا کی گئی ہیں، تم ان کے لئے پیدا نہیں کئے گئے، وہ تمہارے آگے جھکی ہیں، تم کیوں ان کے آگے جھکتے ہو؟ اے انسانو! تم اس ساری کائنات میں خدا کے نائب اور خلیفہ ہو، اس لئے یہ تمام مخلوقات اور کائنات تمہارے

زیر فرمان دیئے گئے، تم ان کے زیر فرمان نہیں دیئے گئے وہ تمہارے لئے ہیں، تم ان کے لئے نہیں ہو۔

اِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ اِنِّىْ جَاعِلٌ فِى الْاَرْضِ خَلِيْفَةً (بقرہ)
یاد کرو جب خدا نے فرشتوں سے کہا تھا میں زمین پر اپنا نائب بنا کر بھیجنے والا ہوں۔

وَهُوَ الَّذِىْ جَعَلَكُمْ خَلٰٓئِفَ فِى الْاَرْضِ (انعام)
اور اسی نے تم کو زمین پر اپنا نائب کیا۔

اسی نیابت اور خلافت نے آدم اور اولادِ آدم کو سب مخلوقات میں عزت اور بزرگی بخشی وَلَقَدْ كَرَّمْنَا بَنِىْٓ اٰدَمَ اور ہم نے یہ تحقیق اور بلاشک وشبہ آدم کی اولاد کو بزرگ بنایا۔

اَلَمْ تَرَوْا اَنَّ اللّٰهَ سَخَّرَ لَكُمْ مَّا فِى الْاَرْضِ (حج) کیا تم نے نہیں دیکھا کہ خدا نے جو کچھ زمین میں ہے سب تمہارے بس میں دیدیا۔
هُوَ الَّذِىْ خَلَقَ لَكُمْ مَّا فِى الْاَرْضِ جَمِيْعًا (بقرہ) اور اسی نے تمہارے لئے جو کچھ زمین میں ہے بنایا۔

وَالْاَنْعَامَ خَلَقَهَا لَكُمْ فِيْهَا دِفْءٌ وَّمَنَافِعُ (نحل)
اور جانوروں کو پیدا کیا تمہارے لئے ان کے اور ان میں گرمی اور دوسرے فائدے ہیں

بارش اس سے اگنے والے سبزے اور درخت تمہارے لئے ہیں۔

هُوَ الَّذِىْٓ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً لَّكُمْ مِّنْهُ شَرَابٌ وَّمِنْهُ شَجَرٌ فِيْهِ تُسِيْمُوْنَ يُنْۢبِتُ لَكُمْ بِهِ الزَّرْعَ وَالزَّيْتُوْنَ وَالنَّخِيْلَ وَالْاَعْنَابَ وَمِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ (نحل)
اسی خدا نے آسمان سے تمہارے لئے پانی اتارا، کچھ اس میں سے تم پیتے ہو، کچھ سے درخت اگتے ہیں جس میں چراتے ہو، اور وہی خدا تمہارے لئے کھیتی زیتون اور چھوہارے اور انگور اور ہر قسم کے پھل اگاتا ہے۔

شب وروز اور چاند، سورج اور تارے سب تمہارے لئے ہیں۔

وَسَخَّرَ لَكُمُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُومُ مُسَخَّرَاتٌ بِأَمْرِهِ ۔ اور تمہارے لئے رات دن اور چاند اور سورج کو کام میں لگایا اور تارے اسکے حکم سے کام میں لگے ہیں

دریا اور اس کی روانی بھی ہمارے لئے ہے۔

وَهُوَ الَّذِي سَخَّرَ الْبَحْرَ لِتَأْكُلُوا مِنْهُ لَحْمًا طَرِيًّا وَتَسْتَخْرِجُوا مِنْهُ حِلْيَةً تَلْبَسُونَهَا وَتَرَى الْفُلْكَ مَوَاخِرَ فِيهِ اور وہی خدا ہے جس نے دریا کو کام میں لگایا ہے کہ تم اس سے تازہ گوشت کھاؤ اور اس سے آرائش کی موتی پہننے کو نکالو اور دیکھتے ہو کہ کشتیاں سمندر کو پھاڑتی پھرتی ہیں۔ وَلِتَبْتَغُوا مِنْ فَضْلِهِ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُونَ تاکہ تم خدا کی مہربانی کو ڈھونڈو۔ اور شاید کہ تم اس کا شکر ادا کرو۔

اس معنی کی بہت سی اور آیتیں قرآن پاک میں ہیں، عارف شیراز نے اسی مطلب کو اس شعر میں ادا کیا ہے ؎

ابر و باد و مہ و خورشید و فلک در کارند | تا تو نانے بکف آری و بغفلت نخوری

ان آیتوں کے ذریعہ پیغام محمدیؐ نے یہ واضح کردیا کہ انسان کائنات کا سرتاج ہے، خلافت الٰہی سے وہ ممتاز ہے خلق کائنات کا وہ مقصود ہے اور لَقَدْ كَرَّمْنَا بَنِي آدَمَ اس کا طغرا ہے، غور کرو کہ اس حقیقت کے افشا ہونے کے بعد انسان کو کائنات کے کسی مظہر اور کسی مخلوق کے آگے سر جھکانا ناجائز ہے؟ اور اس کے آگے خاک پر پیشانی رکھنا مناسب ہے ناداں انسانوں نے خود ایک دوسرے کو بھی خدا بنایا تھا، وہ افسار بن کے آئے ہوں یا تخت جبروت پر قدم رکھ کر یا قسیس اور راہب اور پوپ یا عالم و درویش بن کر اپنے کو معبود بنانا چاہا ہو، فرعون نے کہا تھا اَنَا رَبُّكُمُ الْاَعْلٰى میں ہوں تمہارا بڑا دیوتا یہ بھی انسانیت

کی تحقیر ہے، پیغام محمدیؐ نے اس جڑ کو بھی کاٹ دیا۔

ولا یتخذ بعضنا بعضاً ارباباً من دون اللہ — اور یہ بھی کہ ہم انسانوں میں سے ایک دوسرے کو خدا کو چھوڑ کر اپنا رب بنا لیں۔

یہاں تک کہ نبیوں کو بھی روا نہیں کہ وہ کہیں کہ

کونوا عباداً لی من دون اللہ (آل عمران) — خدا کو چھوڑ کر میرے بندے ہو جانا۔

آنکھوں سے پوشیدہ ہستیوں میں فرشتے اور آنکھوں کے سامنے کی ہستیوں میں انبیاء علیہم السلام سب سے بلند ہیں، مگر وہ بھی معبود انسانی نہیں ہو سکتے۔

ولا یامرکم ان تتخذوا الملٰئکۃ والنبیین اربابا (آل عمران) — یہ خدا حکم نہیں دیتا کہ فرشتوں اور نبیوں کو خدا بناؤ۔

الغرض انسانیت کا درجہ آج پیغام محمدیؐ کے ذریعہ اتنا بلند ہے کہ اس کی پیشانی سوائے ایک خدا کے کسی کے سامنے نہیں جھک سکتی اور اس کے ہاتھ اس کے سوا اور کسی کے آگے نہیں پھیل سکتے، نہ خدا کے سوا اور ہستی ہے جس سے ڈرا جائے۔ زمین و آسمان میں صرف اسی کا خوف ہے کسی اور کا نہیں، جس کو وہ لینا چاہے اس کو کوئی دے نہیں سکتا اور جس کو وہ دینا چاہے کوئی لے نہیں سکتا۔

وھو الذی فی السماء الٰہ وفی الارض الٰہ — وہی زمین میں خدا ہے وہی آسمان میں خدا ہے،

الا لہ الخلق والامر ان الحکم الا للہ لا شریک لہ فی الملک — ہاں اسی کے لئے ہے پیدا کرنا اور حکم دینا، حکومت صرف خدا کی ہے۔

اس پیغام محمدیؐ کو سامنے رکھ کر ذرا توحید کے مسئلہ کو سمجھو تو معلوم ہوگا کہ علاوہ اس کے اس نے انسانیت کے درجہ کو کہاں تک بلند کیا، توحید کی حقیقت کو کس طرح کھول دیا، یہاں خدا کیساتھ کوئی قیصر نہیں ہے جو کچھ ہے وہ اسی خدا کا ہے قیصر کا کچھ نہیں

اسی کی حکومت ہے اور اسی کی سلطنت ہے اور اسی کی فرماں روائی ہے اور اس کا ایک حکم ہے جو عرش سے فرش تک اور آسمان سے زمین تک جاری ہے۔

عزیزو! اپنے سینوں پر ہاتھ رکھ کر بتاؤ کہ ایک انسان اس نشۂ خلافت سے سرمست ہو کر کیا کسی غیر خدا کے آگے جھک سکتا ہے؟ اندھیرا ہو یا روشنی، آسمان ہو یا زمین، بادشاہ ہو رعایا، جنگل ہو یا صحرا، پہاڑ ہو یا دریا، کیا کبھی ایک صحیح مسلمان کا دل خدا کے علاوہ کسی ہستی سے ڈر سکتا ہے اور کسی ہستی کا پروا کر سکتا ہے؟ ذرا اس روحانی تعلیم کی اخلاقی قوت کو دیکھو اور پیغام محمدی کی اس بلندی پر غور کرو۔

محمد رسول اللہ صلعم کا دوسرا اصولی اور بنیادی پیغام یہ ہے کہ انسانیت اصل خلقت میں پاک بے عیب بے گناہ اور معصوم ہے اور خود انسان ہی ہے جو اپنے نیک و بد سے فرشتہ یا شیطان بن جاتا ہے، یعنی بے گناہ یا گنہگار بن جاتا ہے اس کی فطرت کی لوح بالکل سادہ اور بے نقش ہے، یہ سب سے بڑی خوشخبری اور بشارت ہے جو بنی نوع انسان کو محمد رسول اللہ صلعم کے ذریعہ سے ملی، چین، برما اور ہندوستان کے تمام مذاہب آواگون اور تناسخ کے چکر میں مبتلا ہیں، یونان کے بعض بیوقوف حکیم بھی اس خیال سے متفق ہیں مگر اس خیال نے انسانیت کو بےکار کر دیا، اس کی پیٹھ پر گرانبار بوجھ رکھ دیں۔ اس کے ہر عمل کو دوسرے عمل کا نتیجہ بنا کر اس کو مجبور کر دیا اس کی ہر زندگی کو دوسری زندگی کے ہاتھ میں دیدیا، کسی انسان کا دوبارہ پیدا ہونا ہی اس گنہگاری کی دلیل ہے، عیسائی مذہب نے بھی انسانیت کے اس بوجھ کو کم نہیں کیا بلکہ اور بڑھا دیا، عیسائی مذہب نے عقیدہ تسلیم کیا کہ ہر انسان اپنے باپ آدم کی گنہگاری کے باعث موروثی طور سے گنہگار ہے، خواہ اس نے ذاتی طور پر کوئی

گناہ نہ کیا ہو، اس لئے ایک غیر انسان کی ضرورت ہے جو موروثی گنہگار نہ ہو، تاکہ وہ اپنی جان دیگر بنی نوع انسان کے لئے کفارہ ہو اس موروثی گنہگاری سے کوئی فرزند آدم پاک نہیں، یہی کفارہ اس کی پاکی اور طہارت کا باعث ہے۔

لیکن محمد رسول اللہ صلعم نے اس دنیا میں آکر دنیا کو یہ پیغام سنایا۔

اے غمزدہ دنیا کی آبادی! تم کو بشارت ہو کہ نہ تم اپنی پہلی زندگی اور کرم کے ہاتھوں مجبور ناچار اور گنہگار ہو، بلکہ فطرتاً پاک وصاف اور بے عیب ہو، اب تم خود اپنے عمل سے خواہ اپنی صفائی اور پاکی کو برقرار رکھو یا نجس اور ناپاک بن جاؤ۔

وَالتِّيْنِ وَالزَّيْتُوْنِ وَطُوْرِ سِيْنِيْنَ وَهٰذَا الْبَلَدِ الْاَمِيْنِ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِيْٓ اَحْسَنِ تَقْوِيْمٍ ثُمَّ رَدَدْنٰهُ اَسْفَلَ سٰفِلِيْنَ اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

قسم ہے تم پر زیتون کی اور سینا کی اور امن والے شہر مکہ کی کہ ہم نے انسان کو بہترین اعتدال پر پیدا کیا پھر ہم اس کو نیچے سے نیچے پہنچا دیتے ہیں، لیکن وہ جو ایمان اور جنہوں نے نیک عمل کئے۔

یہ بشارت محمدی ہے کہ انسان بہترین اعتدال اور راستی پر پیدا کیا گیا پھر وہ اپنے عمل کی بنا پر نیک و بد ہو جاتا ہے، خدائے تعالیٰ فرماتا ہے۔

وَنَفْسٍ وَّمَا سَوّٰىهَا فَاَلْهَمَهَا فُجُوْرَهَا وَتَقْوٰىهَا قَدْ اَفْلَحَ مَنْ زَكّٰىهَا وَقَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰىهَا (شمس)

قسم ہے ہر نفس کی اور جب اس کو ٹھیک بنایا، پھر سمجھ دیدی بھلے اس کو بدی اور نیکی کی، تو کامیاب ہے، وہ جس نے اپنے نفس کو پاک رکھا اور ناکام ہوا وہ جس نے اس کو میلا کر دیا

اس سے زیادہ صاف دلیل اور کیا چاہیئے سورۂ دھر میں پھر آتا ہے۔

إِنَّا خَلَقْنَا الْإِنْسَانَ مِنْ نُطْفَةٍ أَمْشَاجٍ نَبْتَلِيهِ فَجَعَلْنَاهُ سَمِيعًا بَصِيرًا إِنَّا هَدَيْنَاهُ السَّبِيلَ إِمَّا شَاكِرًا وَإِمَّا كَفُورًا (دہر ع ۱)

ہم نے انسان کو ایک بوند کے لچھے سے پیدا کیا ہم آزماتے رہے اس کو۔ پھر کر دیا اسکو سنتا دیکھتا انسان ہم نے اسکو سجھا دی راہ وہ حق مانتا ہے یا ناشکر ہے

سورہ انفطار میں ہے۔

يَا أَيُّهَا الْإِنْسَانُ مَا غَرَّكَ بِرَبِّكَ الْكَرِيمِ الَّذِي خَلَقَكَ فَسَوَّاكَ فَعَدَلَكَ فِي أَيِّ صُورَةٍ مَا شَاءَ رَكَّبَكَ (انفطار ع ۱)

اے انسان کاہے سے دھوکے میں پڑا تو اپنے بخشش والے رب پر جس نے تجھکو پیدا کیا پھر تجھکو ٹھیک کیا پھر تجھکو برابر کیا جس صورت میں چاہا تجھکو جوڑ دیا

محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی الہامی زبان میں دین، فطرت ایک ہی معنی کے دو لفظ ہیں، اصل فطرت دین ہے اور گنہگاری انسان کی ایک بیماری ہے جو باہر سے آتی ہے۔ قرآن مجید کہتا ہے۔

فَأَقِمْ وَجْهَكَ لِلدِّينِ حَنِيفًا فِطْرَتَ اللَّهِ الَّتِي فَطَرَ النَّاسَ عَلَيْهَا لَا تَبْدِيلَ لِخَلْقِ اللَّهِ ذَٰلِكَ الدِّينُ الْقَيِّمُ وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُونَ

سو تو باطل سے ہٹ کر اپنے آپکو دین پر سیدھا قائم رکھ وہی اللہ کی فطرت جس پر اسنے لوگوں کو بنایا خدا کے بنائے میں بدلنا نہیں یہی سیدھا دین ہے، لیکن بہت لوگ نہیں جانتے

(روم) بھات

پیغمبر اسلام علیہ السلام نے اپنے ایک پیغام میں اس آیت پاک کا مطلب پورا واضح کر دیا ہے، بخاری تفسیر سورہ روم میں ہے ما من مولود یولد الا علی الفطرۃ کوئی بچہ ایسا نہیں جو فطرت پر پیدا نہیں ہوتا لیکن ماں باپ اس کو یہودی یا نصرانی یا عیسائی بنا دیتے ہیں، جس طرح ہر جانور اصل میں صحیح سالم بچہ پیدا کرتا ہے کیا تم نے

دیکھا کہ کوئی کان کٹا بچہ بھی وہ جنتا ہے پھر اویر کی آیت پڑھی۔

غور کرو اس پیغام محمدی نے بنی نوع انسان کو کتنی بڑی خوشخبری سنائی ہے اور انسان کے دائمی غم کو کس طرح مسرت سے بدل دیا ہے اور ہر انسان کو اپنی زندگی کے عمل میں کس طرح آزاد بنا دیا ہے۔

۳۔ ظہور محمدیؐ سے پہلے دنیا کی یہ کل آبادی مختلف گھرانوں میں بٹی ہوتی تھی۔ ایک دوسرے سے نا آشنا تھی، ہندوستان کے تمام رشیوں اور منیوں نے آریہ ورت سے باہر خدا کی آواز کے لئے کوئی جگہ نہیں رکھی تھی، ان کے نزدیک پرمیشور صرف پاک آریہ ورت کے باشندوں کی بھلائی چاہتا تھا، خدا کی راہنمائی کا عطیہ صرف اسی ملک اور خاندان کے لئے محفوظ تھا، زرتشت خاک پاک ایران کی پاک نژاد کے سوا اور کہیں خدا کی آواز نہیں سنتا تھا، نبی اسرائیل اپنے خاندان سے باہر کسی رسول اور نبی کی بعثت اور ظہور کا حق نہیں سمجھتے تھے، یہ پیغام محمدیؐ ہی ہے جس نے پورب پچھم، اتر دکھن، ہر طرف خدا کی آواز سنی اور بتایا کہ خدا کی رہنمائی کیلئے ملک قوم اور زبان کی تخصیص نہیں، اس کی نگاہ میں فلسطین، ایران، ہندوستان عرب سب برابر ہیں، ہر جگہ اس کے پیغام آئے اور ہر طرف اس کی رہنمائی کا نور چمکا۔

وَاِنْ مِّنْ اُمَّةٍ اِلَّا خَلَا فِيْهَا نَذِيْرٌ (فاطر) — نہیں کوئی قوم لیکن اس میں گذر چکے ہیں ہشیار کرنے والے۔

وَلِكُلِّ قَوْمٍ هَادٍ (رعد) — اور ہر قوم کے لئے ایک رہنما آیا۔

وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ رُسُلًا اِلٰى قَوْمِهِمْ — اور ہم نے تجھ سے پہلے کتنے رسول ان کے پاس بھیجے۔

اسی سورہ کے آخر میں ہے کہ پیغمبر اور اس کے پیرو۔

كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَ رُسُلِهٖ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ (بقرہ)

سب ایمان لائے خدا پر اس کے فرشتوں پر اس کی کتابوں پر اور اس کے رسولوں پر اس کے رسولوں میں باہم فرق نہیں کرتے

یعنی یہ نہیں کر سکتے کہ بعض پر ایمان لائیں اور بعض پر نہیں، تمام مسلمانوں کو حکم ہوتا ہے

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ وَالْكِتٰبِ الَّذِيْ نَزَّلَ عَلٰي رَسُوْلِهٖ وَالْكِتٰبِ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ مِنْ قَبْلُ (نساء ع ۲۰)

اے ایمان لا چکنے والو ایمان لاؤ خدا پر اور اس کے رسول پر اور اس کتاب پر جو اسنے اپنے رسول پر اتاری اور اس کتاب جو اس سے پہلے اتاری۔

عزیزو! دنیا کی اس روحانی مساوات اور انسانی اخوت اور برادری اور تمام سچے مذہبوں اور رہنماؤں اور پیغمبروں کے ساتھ یہ سچا ادب، تعظیم رواداری کا سبق پیغام محمدیؐ کے ذریعہ کے سوا اور کس طرح پہنچ سکا ہے؟ اب بتاؤ کہ پیغمبر اسلام کی رحمت ہمدردی عام اور رواداری کا دائرہ کتنا وسیع ہے کہ اس سے انسانوں کی کوئی بستی اور بنی آدم کا کوئی گھرانہ خالی نہیں۔

۴۔ تمام مذہبوں نے عبد و معبود اور خدا اور بندہ کے درمیان واسطے قائم کر رکھے تھے، قدیم بت خانوں میں کاہن اور پجاری تھے، یہودیوں نے بنی لاوی اور ان کی نسل کو خدا اور بندہ کے درمیان عبادتوں اور قربانیوں میں واسطہ بنایا تھا۔ عیسائیوں کے بعض حاریوں اور ان کے جانشین پوپوں کو یہ رتبہ دیا کہ وہ جو زمین پر باندھیں گے وہ آسمان پر باندھا جائے گا اور جو زمین پر کھولیں گے وہ آسمان پر کھولا جائے گا۔

ان کو تمام انسانوں کے گناہ معاف کرنے کا اختیار دیا گیا۔ ان کے بغیر کوئی عبادت نہیں ہو سکتی، ہندوؤں میں براہمن خاص خدا کے داہنے ہاتھ سے پیدا ہوئے ہیں خدا اور بندہ کے درمیان وہی واسطہ ہیں، ان کے وساطت کے بغیر کوئی ہندو عبادت نہیں ہو سکتی، مگر اسلام میں پجاریوں کاہنوں، پوپوں اور پادریوں کی کوئی جماعت نہیں ہے، یہاں پریسیٹ کلاس کا وجود نہیں، یہاں کھولنے اور باندھنے کا اختیار صرف خدا کو ہے، یہاں گناہوں کی معافی کا حق صرف اللہ کو ہے عبد و معبود اور خدا اور بندہ کی عبادت اور راز و نیاز میں کسی غیر کو دخل نہیں، ہر شخص جو مسلمان ہے نماز کا امام ہو سکتا ہے، وہ نکاح پڑھا سکتا ہے وہ مذہب کے تمام مراسم بجا لا سکتا ہے، یہاں انسانوں کو۔

اے لوگو! بلا واسطہ مجھے پکارو میں تم کو جواب دوں گا۔

کی صدا عام ہے، ہر شخص اپنے خدا سے ہر طرح باتیں کر سکتا ہے، اپنی دعاؤں میں اس کو پکار سکتا ہے، اس کے آگے جھک سکتا ہے اور دل کی عقیدت کے نذرانے پیش کر سکتا ہے، عبد اور معبود اور خدا اور بندہ کے درمیان کوئی متوسط اور دخیل نہیں، اور یہ سب سے بڑی آزادی ہے جو محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعہ انسانوں کو عطا ہوئی اور خدا کے معاملہ میں انسان کی غلامی سے نجات ملی اور پیغام محمدیؐ نے بتایا کہ ہر انسان اپنے آپ کاہن، پریسیٹ، پوپ اور برہمن ہے۔

۵۔ انسانوں کی تعلیم و ہدایت کے لئے جو مقدس ہستیاں وقتاً فوقتاً آتی رہیں ان کے متعلق ابتدا سے قوموں میں حد درجہ عقیدتمندی کی افراط و تفریط رہی ہے افراط یہ تھی کہ نادانوں نے خود خدا یا خدا کا مثل یا خدا کا روپ اور مظہر ٹھہرایا، یا بل،

اسیریا اور مصر کے ہیکلوں میں کاہنوں کی شان خدائی نظر آتی ہے ہندوؤں میں وہ اوتار کے رنگ میں مانے جاتے ہیں، بودھوں اور جینیوں نے اپنے اپنے بودھوں اور مہابیروں کو خود خدا تسلیم کر لیا، عیسائیوں نے اپنے پیغمبر کو خدا کا بیٹا ٹھہرایا دوسری طرف تفریط یہ ہے کہ بنی اسرائیل کے نزدیک ہر وہ شخص جو پیشین گوئی کرتا ہے، خواہ گنہگار ہو، اخلاقی حیثیت سے قابل اعتراض ہو، خدا کی نگاہ میں اس کا کیسا ہی درجہ ہو، اس کا نیک اور معصوم تک ہونا بھی ضروری نہ تھا اس لئے موجودہ صحف بنی اسرائیل میں بڑے بڑے پیغمبروں کے متعلق ایسی حکایتیں ملتی ہیں، جو حد درجہ پست اور ناقابل ذکر ہیں، اسلام نے اس منصب عظیم کی صحیح حیثیت مقرر کی اور بتایا کہ نہ خدا ہیں اور نہ خدا کے مثیل ہیں نہ خدا کے اوتار ہیں نہ وہ خدا کے بیٹے اور رشتہ دار ہیں، وہ آدمی ہیں اور محض آدمی ہیں وہ بشر ہیں اور خالص بشریت کے جامہ میں ہیں، تمام انبیاءؑ بشر تھے اور آخری پیغمبرؐ نے خود اپنے متعلق کہا کہ میں بشر ہوں، کفار تعجب سے کہتے تھے اَبَشَرٌ رَّسُوْلٌ کیا بشر رسول ہو گا؟ اسلام کہتا ہے قُلْ اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ اور هَلْ كُنْتُ اِلَّا بَشَرًا رَّسُوْلًا کہہ دے اے پیغمبر! میں بھی تمہاری ہی طرح بشر ہوں۔ میں نہیں ہوں، لیکن بشر رسول۔

خدا کے کارخانے کی کوئی چیز بالذات اس کے اختیار میں نہیں اس کو بذاتہ کسی مافوق طاقت بشری پر قدرت نہیں جو کچھ ہے وہ خدا کے اذن و اجازت سے ہے وہ دیوتا اور اوتار نہیں۔

دوسری طرف یہ بتایا گیا ہے، کہ یہ گو انسان اور بشر ہیں، لیکن اپنے کمالات

کی حیثیت سے تمام انسانوں سے مافوق ہیں، وہ خدا سے مکالمہ کرتے ہیں، ان پر خدا
کی وحی نازل ہوتی ہے، وہ بے گناہ اور معصوم ہوتے ہیں تاکہ وہ گنہگاروں کے لئے
نمونہ بنیں، ان کے ہاتھوں سے خدا اپنے اذن اور اشارہ سے اپنی قدرت کے عجائبات
دکھاتا ہے، وہ لوگوں کو نیکی کی تعلیم دیتا ہے، ان کی تعظیم، پیروی اور اطاعت
سب لوگوں پر فرض ہوتی ہے، وہ خدا کے سچے اور مطیع بندے ہوتے ہیں، خدا ان
کو اپنی پیغمبری اور رسالت کے منصب سے سرفراز کرتا ہے۔

یہ ہے اعتدال اور درمیانی راہ جو پیغام محمدیؐ نے انبیاءؑ اور رسولوں کی
نسبت قائم کی ہے اور ہر قسم کی افراط اور تفریط سے پاک ہے اور اس مذہب
کے مناسب ہے جس نے دنیا میں توحید کی تکمیل کی۔

دوستو! آج کی مجلس نے طول پکڑا، ابھی کہنے کی بہت کچھ باتیں ہیں۔

"شب آخر گشتہ و افسانہ از افسانہ می خیزد"

انشاء اللہ آئندہ صحبت میں مزید معروضات پیش کروں گا، رات زیادہ
ہوگئی ہے اس لیئے اب آج کی مجلس اس دائمی اور کامل و عالمگیر کے درود و سلام پر
ختم ہوتی ہے۔

# ۸ — پیغامِ محمدیؐ

## عمل

دوستو! آج میری اور آپ کی ایک ماہ ملاقات کا سلسلہ ختم ہو تا ہے، آج میری تقریر کی آٹھویں قسط ہے، میں نے چاہا تھا کہ ان دو اخیری تقریروں میں اسلام کے بنیادی امور کے متعلق تمام باتیں آپ کے سامنے پیش کر دوں مگر۔

صد سال می تواں سخن از زلف یار گفت

مسئلہ توحید کے متعلق تمام مذاہب میں جو حقیقت میں توحید ہی کا پیام لے کر اس دنیا میں آئے تھے، تین اسباب سے غلط فہمیاں اور گمراہیاں پیدا ہوئیں ایک جسمانی تشبیہ و تمثیل، دوسرے صفات کو ذات سے الگ اور مستقل ماننا اور تیسرے افعال کی نیرنگی سے دھوکہ کھانا، پیغام محمدیؐ نے ان گرہوں کو کھولا ان غلط فہمیوں کو دور کیا، اور ان حقیقتوں کو واضح کیا سب سے پہلے تشبیہ و تمثیل لیجئے۔

خدا کو خدا کی صفتوں کو خدا اور بندہ کے باہمی تعلقات کو واضح کرنے کے لئے خیالی یا مادی تشبیہیں اور تمثیلیں دوسرے مذاہب کے معتقدوں نے ایجاد کیں۔ نتیجہ یہ ہوا کہ اصل خدا جاتا رہا، اور اس کی جگہ تشبیہیں اور تمثیلیں دوسرے مذاہب کے معتقدوں نے ایجاد کیں، نتیجہ یہ ہوا کہ اصل خدا تو جاتا رہا اور اس کی جگہ

تشبیہیں اور تمثیلیں خدا بن گئیں، انہیں تشبیہوں اور تمثیلوں نے مجسم ہو کر بتوں کی شکل اختیار کر لی۔ اور بت پرستی شروع ہو گئی، خدا کو اپنے بندوں کے ساتھ جو لطف وکرم ومحبت دیبا رہے، اس کو تشبیہ وتمثیل کے رنگ میں ادا کر کے اس کو مجسم کر دیا گیا، آرین قوموں میں چونکہ عورت محبت کی دیوی ہے اس لئے خدا اور بندہ کے تعلق کو ماں اور بیٹے کے لفظ سے ادا کیا گیا، اور اس لئے خدا ماما کی شکل میں آگیا بعض دوسرے ہندو فرقوں میں اس بے کیف محبت کو زن وشوہر اور میاں بیوی کے الفاظ میں ادا کیا گیا، سدا سہاگ فقیروں نے ساری اور چوڑی پہن کر اسی حقیقت کو نمایاں کیا ہے، رومیوں اور یونانیوں میں بھی عورت ہی کی شکل میں خدا ظاہر ہوا ہے، سامی قوموں میں عورت کا برملا ذکر تہذیب کے خلاف ہے اور اس لئے خاندان کی اصل بنیاد باپ قرار دیا گیا ہے، اس طرح بابل واسیریا وشام کے کھنڈروں میں خدا مرد کی صورت میں آتا ہے، بنی اسرائیل کے ابتدائی تخیل میں خدا باپ اور تمام فرشتے اور انسان اس کی اولاد بتائے جاتے ہیں، بعد کو باپ خدا کی اولاد صرف بنی اسرائیل قرار پاتی ہے، بنی اسرائیل کے بعض صحیفوں میں زن وشوہر کا تخیل بھی خدا اور بنی اسرائیل کے درمیان نظر آتا ہے، یہاں تک کہ بنی اسرائیل اور یروشلم بیوی فرض کی جاتی ہے اور خدا اس کا شوہر بنتا ہے عیسائیوں میں بھی باپ اور بیٹے کی تمثیل نے اصلیت اور حقیقت کی جگہ لے لی عربوں میں بھی اسی قسم کا تخیل تھا، خدا باپ تصور کیا جاتا تھا، اور فرشتے اس کی بیٹیاں، پیغام محمدی نے ان تمام تشبیہی اور تمثیلی صورتوں، طریقوں اور محاوروں کو ایک قلم موقوف کر دیا، اور ان کا استعمال شرک قرار دیا، اس نے صاف اعلان کیا

لَیْسَ کَمِثْلِہٖ شَیْءٌ (اس جیسی اور اس کی مثل کوئی چیز نہیں)، اس ایک آیت نے شرک کی بنیادوں کو ہلا دیا، پھر ایک اپنی سب سے چھوٹی سورۃ کے ذریعہ انسانوں کے سب سے بڑے وہم کو دور کر دیا۔

قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ اَللّٰہُ الصَّمَدُ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ

کہدے اے پیغمبر، اللہ پاک ہے، اللہ خود ہر چیز سے بے نیاز ہے (اور تمام چیزیں اس کی نیاز مند ہیں) وہ نہ جنتا ہے (جو اس کے اولاد ہو) اور نہ وہ جنا جاتا ہے (جو وہ کسی کی اولاد ہو کر پھر خدا ہو) اور نہ اس کا کوئی ہمسر (جو زن و شوہر کا رشتہ قائم ہو سکے)۔

اس ایک سورہ میں جو قرآن پاک کی سب سے چھوٹی سورہ ہے، توحید کی وہ نکھری ہوئی صورت ظاہر کر دی ہے جس کی بنا پر دین محمدی ہر قسم کے شرک کے مغالطوں سے پاک ہو گیا ہے۔

دوستو! اس کے یہ معنی نہیں ہیں کہ پیغام محمدی نے خدا اور بندے کے درمیان محبت پیار اور لطف و کرم کے تعلقات کو توڑ دیا ہے، نہیں، اس نے ان تعلقات کو زیادہ پیوستہ اور مضبوط کر دیا ہے، لیکن ان تعلقات کے ادا کرنے کی جو جسمانی تعبیریں انسانی رشتوں کی شکل میں تھیں، صرف ان کو توڑ دیا ہے، اس لئے اول تو یہ انسانی طریقۂ ادا حقیقت سے بہت کم رتبہ ہیں، یعنی ان کی نگاہ میں عبد و معبود کے درمیان جو تعلق ہے، اس کے مقابلہ میں باپ بیٹے، ماں، بیٹیاں یا زن و شوہر کا تعلق محض ہیچ کمزور اور بالکل کم درجہ ہے دوسرے یہ ان تعبیروں سے شرک کی غلطیاں رونما ہوتی ہیں، اسی لئے اس نے یہ کہا

اُذْكُرُوا اللّٰهَ كَذِكْرِكُمْ اٰبَآءَكُمْ اَوْ اَشَدَّ ذِكْرًا ۔ تم اس طرح یاد کرو جیسے اپنے باپ
دادا کو یاد کرتے ہو، بلکہ اس سے بہت بڑھ کر یاد کرو، دیکھو کہ اس ایک آیت میں
محبت الٰہی کو ادا کرنا تھا تو یہ نہیں کہا کہ خدا تمہارے باپ، خدا اور باپ کے رشتہ کو
مشبہ اور مشبہ بہ نہیں بنایا، بلکہ خدا کی محبت اور باپ کی محبت کو باہم مشبہ اور
مشبہ بہ قرار دیا، اس سے یہ ظاہر ہوا کہ اس نے اس جسمانی رشتہ کو گو چھوڑ دیا لیکن
اس جسمانی رشتہ کی محبت کو باقی رکھا آگے بڑھ کر اس نے کہا، بلکہ باپ سے بہت
زیادہ خدا سے محبت رکھنی چاہیئے۔ اَوْ اَشَدَّ ذِكْرًا اس سے ظاہر ہوا کہ اس رشتہ
کی محبت کو وہ خدا اور بندہ کی محبت اور تعلق کے مقابلے میں کم رتبہ اور ہیچ سمجھتا
ہے اور اس میں ترقی کی ضرورت محسوس کرتا ہے وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا
لِّلّٰهِ ایمان والے سب سے زیادہ خدا سے محبت رکھتے ہیں۔ اسلام خدا کو اَبُو الْعَالَمِیْن
دنیا کا باپ نہیں کہتا بلکہ رَبُّ الْعَالَمِیْنَ دنیا کا پالنہار کہتا ہے کیونکہ اس
کی نگاہ میں آب سے رب کا رتبہ بہت بلند ہے باپ کا تعلق بیٹے سے آنی اور
عارضی ہے مگر رب کا تعلق اپنے مربوب سے اس کی خلقت اور وجود کے اولین لمحہ
سے لے کر آخری لمحہ تک برابر بلا انقطاع قائم رہتا ہے، اسلام کا خدا ودود
ہے یعنی محبت والا، رؤف ہے ایسی رافت اور محبت والا جو باپ کو اپنے بیٹے سے
ہے، حنان ہے یعنی ایسی محبت والا ہے جیسی ماں کو اپنے بیٹے سے ہے مگر وہ نہ باپ
ہے اور نہ ماں بلکہ ان تشبیہوں سے پاک ہے۔

حضرات! قدیم مذاہب کے عقیدۂ توحید میں غلط فہمیوں کا دوسرا سبب
مسئلہ صفات ہے یعنی ذات الٰہی سے الگ مستقل وجود کے طور پر ان کو تسلیم کرنا

ہندوؤں کی عام مذہب ہیں جو خداؤں کا لاتعداد لشکر نظر آتا ہے وہ حقیقت ہیں
اسی غلطی کا نتیجہ ہیں کہ ہر ایک صفت کو انہوں نے علیحدہ اور مستقل وجود مان لیا اور
اس طرح ایک خدا کے ۳۳ کروڑ خدا بن گئے، تعداد کو چھوڑ کر صفات کی تشبیہ و تمثیل
بھی مجسم کر کے پیش کر دی ہے، خدا کی عظیم صفت قوت کو ظاہر کرنا تھا تو انہوں نے
اسے واقعی ہاتھ کر دیا، اس کی حکمت بالغہ کو سمجھنا تھا تو ایک سر کے بجائے دوسری
مورت کھڑی کر دی، پھر ہندو مذہب کے فرقوں پر غور کر جاؤ تو معلوم ہوگا کہ وہ یہی
مسئلہ صفات کا تجسیم اور مستقل وجود کے تخیل سے مختلف فرقوں میں بٹ گئے ہیں، خدا
کی تین صفتیں ہیں، خالقیت، قومیت اور ممیت، یعنی پیدا کرنے والا، قائم کرنے والا،
اور فنا کر دینے والا، ہندو فرقوں نے ان صفتوں کو تین مختلف مستقل شخصیتیں۔
تسلیم کر لیا، اور برہما، وشنو اور شیو یعنی خالق، قیوم اور ممیت تین مستقل ہستیاں
بن گئیں، اور برہمن، وشنو پرست اور شیو پرست تین الگ فرقے ہو گئے اور
تینوں کے پوجنے والے الگ ہو گئے، لنگایت فرقے نے خالقیت کی صفت کو اپنا خدا
ٹھہرا کر مرد اور عورت کے آلات خلق کو اس خالق کا مظہر مان لیا اور ان کی تصویر
پوجا شروع کر دی۔

عیسائیوں نے خدا کی تین بڑی صفتوں یعنی حیات، علم اور ارادہ کو تین مستقل
شخصیتیں تسلیم کر لیا، حیات باپ ہے، علم روح القدس ہے اور ارادہ بیٹا ہے
اسی قسم کی چیزیں رومی اور یونانی اور مصری تخیل میں بھی ملتی ہیں لیکن محمد رسول اللہ
صلعم کے پیغام نے اس غلطی کا پردہ چاک کر دیا اور صفات کی نیرنگی سے دھوکہ کھا
کر ایک کو چند سمجھنا انسان کی جہالت اور نادانی قرار دیا، قرآن پاک نے کہا

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ سب خوبیاں اسی ایک پروردگار عالم اللہ کے لئے ہیں
وَلَہُ الْمَثَلُ الْاَعْلٰی سب اچھی صفتیں اسی کے لئے ہیں اَللّٰہُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ
اللہ ہی آسمان وزمین کا نور ہے، عرب میں اسی ہستی کو رحم سے متصف کرکے عیسائی
اس کو رحمان کہتے تھے عام مشرکین عرب اس کو اللہ ہی کہتے تھے، قرآن مجید نے کہا
قُلِ ادْعُوا اللّٰہَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ اَیًّا مَّا تَدْعُوْا فَلَہُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی یعنی
اس کو اللہ کہہ کر پکارو یا رحمان کہہ کر، جو کہہ کر پکارو سب اچھے نام یا اچھی صفتیں
اس کی ہیں فَاللّٰہُ ھُوَ الْوَلِیُّ وَھُوَ یُحْیِ الْمَوْتٰی وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ. پس
خدا ہی پیارا ہے یا وہی کام بنانے والا ہے، وہی مردوں کو زندہ کرتا ہے، اور وہی
ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے اَلَآ اِنَّ اللّٰہَ ھُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُ ہشیار وہی خدا غفور
اور رحیم ہے بخشنے والا اور رحمت کرنے والا ہے ھُوَ الَّذِیْ فِی السَّمَآءِ اِلٰہٌ وَّ فِی
الْاَرْضِ اِلٰہٌ وَھُوَ الْحَکِیْمُ الْعَلِیْمُ (دخان) وہی آسمان میں خدا اور وہی زمین پر خدا
ہے، اور وہی حکیم وعلیم، حکمت والا اور جاننے والا ہے اِنَّہٗ ھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ
رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَیْنَھُمَا اِنْ کُنْتُمْ مُّوْقِنِیْنَ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ
یُحْیٖ وَیُمِیْتُ رَبُّکُمْ وَرَبُّ اٰبَآئِکُمُ الْاَوَّلِیْنَ (دخان) وہی سننے والا علم
والا ہے، جو آسمانوں کا اور زمین کا اور جو کچھ آسمانوں اور زمین کے بیچ میں ہے سب
کا رب ہے اگر تم کو یقین آئے، اس کے سوا کوئی خدا نہیں وہی جلاتا ہے اور وہی مارتا
ہے وہی تمہارا اور تمہارے پہلے باپ دادوں کا رب ہے، یعنی وہی برہما ہے، وہی شیو
ہے وہی وشنو ہے، تینوں کی ایک ہی صفت ہے صفات کے تعدد اور اختلاف سے
موصوف میں تعدد اور اختلاف نہیں۔

فَلِلّٰهِ الْحَمْدُ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَرَبِّ الْاَرْضِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَلَهُ الْكِبْرِيَاءُ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ (جاثیہ ع ۴)

خدا ہی کے لئے سب خوبی ہے جو رب ہے آسمانوں کا، رب ہے زمین کا، رب سارے جہاں کا، اور اسی کو ہے سب بڑائی آسمانوں میں اور زمین میں اور وہ زبردست حکمت والا ہے

هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ط هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰى يُسَبِّحُ لَهُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ط (حشر)

وہی اللہ ہے جس کے سوا کوئی اللہ نہیں چھپے اور کھلے کا جاننا والا وہی ہے مہربان رحم والا، وہی اللہ جس کے سوا کوئی اللہ نہیں وہ بادشاہ ہے پاک ہے وہ صلح و امن ہے وہ امن دینے والا ہے، وہ پناہ دینے والا ہے وہ زبردست ہے وہ دباؤ والا ہے وہ بڑائیوں والا ہے پاک ہے اللہ ان باتوں سے جن کو یہ شرک اس کا شریک ٹھہراتے ہیں وہی جو خالق ہے، عدم سے لانے والا ہے جو صورت گری کرنے والا ہے، اسی کے لئے ہیں سب اچھے نام دیا سب اچھی صفتیں) جو کچھ آسمانوں میں اور زمین میں ہے سب اس کی تسبیح پڑھتے ہیں اور وہی غالب اور دانا ہے۔

صاحبو! ان صفتوں والے خدا کو ہم نے صرف پیغام محمدیؐ کے ذریعہ جانا ورنہ دوسروں نے تو ذات صفات کو الگ کر کے ایک خدا کے چند ٹکڑے کر ڈالے تھے سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ سے یہاں مراد وہی شرک ہے جو صفات کو

ذات سے الگ کر کے لوگوں نے بنا دیا تھا، اس آخری پیغام نے بتایا کہ وہی اللہ ہے وہی خالق وہی باری ہے وہی مصور ہے وہی ملک ہے وہی قدوس ہے وہی مؤمن ہے وہی عزیز و جبار ہے اور وہی رحمان و رحیم ہے، ایک ہی ذات کی یہ صفتیں ہیں اور وہ ایک ہے۔

۳۔ حضرات! شرک کا تیسرا سرچشمہ افعال الٰہی کی نیرنگی ہے، لوگوں نے غلطی سے جانا کہ ان مختلف افعال کی کرنے والی مختلف ہستیاں ہیں تمام افعال کی دو بڑی تقسیمیں ہیں، ایک خیر اور ایک شر، یا یوں کہو کہ ایک اچھی اور دوسری بری، اس خیال سے کہ ایک ہی ذات سے خیر و شر کے دو متضاد کام نہیں ہو سکتے، زردشتیوں نے خیر اور اچھے کاموں اور اچھی چیزوں کے لئے الگ خدا اور برے کاموں اور بری چیزوں کے لئے الگ خدا ٹھہرایا، پہلے کا نام یزداں اور دوسرے کا نام اہرمن کی باہمی کشمکش کا معرکہ گاہ ٹھہرایا، یہ غلطی اس لئے ہوئی کہ خیر و شر کی حقیقت نہیں سمجھ سکے۔

دوستو! خیر و شر دنیا میں کوئی چیز نہیں ہے، کوئی شے اپنی اصل کے لحاظ سے نہ خیر ہے نہ شر، تم اپنے استعمال سے اس کو خیر یا شر بنا دیتے ہو، تلوار خود نہ خیر ہے نہ شر تم اس کو جیسا استعمال کرو ویسی ہی ہے، تاریکی نہ خیر ہے نہ شر، اگر تم اس کو لوگوں کے گھر میں چوری کا ذریعہ بناؤ تو شر۔ اور اگر اپنے کو چھپا کر نیکیوں کے کرنے کا وقت بناؤ یا انسان کے حواس کے آرام و سکون اور راحت کا ذریعہ بناؤ تو خیر ہے۔

خدا نے یہ کائنات بنائی، آسمان بنایا، زمین بنائی، مادہ کو خلق کیا اشیاء میں خاصیتیں رکھیں اور ان کو مختلف قوتیں بخشیں، پھر انسان کو بنایا، انکو دل دماغ بخشا، عقل و حکمت دی، اب دیکھو کہ ایک انسان اس کائنات کی ترتیب، اشیاء کی ترکیب اور خاصیتوں کو دیکھ کر ایک خالق و قادر کی صنعت کاری اور صورت گری پر تعجب کرتا ہوا أَفِي اللَّهِ شَكٌّ "حق الیقین" پڑھ کر حضرت ابراہیم کی طرح یہ پکار اٹھتا ہے وَجَّهْتُ وَجْهِيَ لِلَّذِي فَطَرَ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ حَنِيفًا وَمَا أَنَا مِنَ الْمُشْرِكِينَ میں نے اپنا چہرہ سب طرف سے پھیر کر اس ذات کی طرف کر لیا جس نے آسمانوں کو اور زمین کو پیدا کیا، اور میں مشرکوں میں نہیں، دوسری طرف اسی مادہ اور اس کی قوتوں اور خاصیتوں کی ظاہرداریوں میں پھنس کر انسان کے دل و دماغ کی عقل و حکمت خدا کا انکار کر بیٹھتی ہے اور مادہ ہی کو اصل کائنات اور علت العلل سمجھ بیٹھتی ہے اور یہ کہہ اٹھتی ہے وَمَا هِيَ إِلَّا حَيَاتُنَا الدُّنْيَا نَمُوتُ وَنَحْيَا وَمَا يُهْلِكُنَا إِلَّا الدَّهْرُ (جاثیہ) اس دنیاوی زندگی کے علاوہ پھر کوئی دوسری زندگی نہیں ہم مرتے اور جیتے ہیں اور ہم کو زمانہ کے سوا کوئی نہیں مارتا۔ کائنات اور اس کے عجائبات اور خواص ہر شخص کے سامنے ایک ہی ہیں، البتہ دماغ ہزاروں ہیں، اسی کو دیکھ کر ایک دماغ خدا پرست ہو جاتا ہے اور دوسرا گمراہ اور دہریہ بن جاتا ہے، غور کرو تو معلوم ہوگا کہ ایک ہی چیز ہے جو ہدایت کرنے والی اور گمراہ کرنے والی دونوں ہے یا یوں کہو کہ کائنات اپنی اصل کے لحاظ سے نہ ہدایت کرنے والی ہے نہ گمراہ کرنے والی ہے، تم اپنی عقل کے اختلاف سے ہدایت پاتے ہو یا گمراہ ہو جاتے ہو تو گویا ایک ہی کائنات ہادی بھی ہے اور مضل بھی ہے جس طرح خدا کے اس کلام

(پلاہ) کے دونوں نتیجے ہیں، اسی طرح خدا کے پیغام کے بھی دونوں نتیجے ہیں اسی قرآن مجید یا انجیل کو پڑھ کر ایک انسان خدا کو پہچانتا ہے اور تسلی پاتا ہے اور دوسرے کے دل میں شبہے پیدا ہوتے ہیں، خطرات آتے ہیں اور انکار کی طرف مائل ہو جاتا ہے پیغام ایک ہے البتہ دل دو ہیں، اور یہ دونوں دل اور دونوں دماغ ایک ہی خالق کے مخلوق ہیں دو خالق نہیں ہیں نتیجہ کیا نکلا؟ یہ نکلا کہ افعال کی دوئی فاعل کی دوئی کی دلیل نہیں، یہ تمام نیرنگیاں ایک کے قدرت کے تماشے ہیں، خیر و شر دونوں اسی کے ہاتھ میں ہیں، ہدایت اور ضلالت دونوں ادھر ہی سے ہے۔

يُضِلُّ بِهٖ كَثِيْرًا وَّيَهْدِيْ بِهٖ كَثِيْرًا وَمَا يُضِلُّ بِهٖٓ اِلَّا الْفٰسِقِيْنَ الَّذِيْنَ يَنْقُضُوْنَ عَهْدَ اللّٰهِ مِنْ بَعْدِ مِيْثَاقِهٖ وَيَقْطَعُوْنَ مَآ اَمَرَ اللّٰهُ بِهٖٓ اَنْ يُّوْصَلَ وَيُفْسِدُوْنَ فِي الْاَرْضِ، اُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ (بقرہ)

اپنے اس کام کے ذریعہ خدا بہتوں کو راہ راست نہیں دکھاتا یا گمراہ کرتا اور بہتوں کو راہ راست دکھاتا ہے اور انہیں کو راہ راست نہیں دکھاتا جو خدا کے عہد کو باندھ کر توڑتے ہیں جو اس کو کاٹتے ہیں جس کے جوڑنے کا خدا نے حکم دیا ہے اور زمین میں فساد کرتے ہیں، یہی ہیں گھاٹا اٹھانے والے وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ (بقرہ) اور خدا کافروں کو ہدایت نہیں دیتا۔

ہدایت اور ضلالت دونوں کی علۃ العلل وہی ہے، مگر دونوں کے لئے ابتدائی محرکات تمہارے ہی سوسے ہیں، تم نے فسق کیا، قطع رحم کیا، فساد کیا، کفر کیا تو اس کے بعد ضلالت آئی، ضلالت پہلے اور فسق و فجور بعد میں نہیں آیا۔

اِنَّا هَدَيْنٰهُ السَّبِيْلَ اِمَّا شَاكِرًا وَّاِمَّا كَفُوْرًا (دھر)

ہم نے راستہ انسان کو دکھا دیا تو پھر وہ یا شکر گذار بن جاتا ہے، یا کافر کہلاتا ہے

تمام دنیا کی چیزوں کا وہی ایک خالق ہے۔

اَللّٰهُ رَبُّكُمْ خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ (رحمٰن) | ۱ الله تمہارا رب ہر چیز کا وہی خالق ہے اس کے سوا کوئی خالق نہیں۔

وَاللّٰهُ خَلَقَكُمْ وَمَا تَعْمَلُوْنَ (صافات) | اور خدا نے تم کو پیدا کیا اور جو تم بناتے اس کو پیدا کیا۔

اَعْطٰى كُلَّ شَيْءٍ خَلْقَهٗ ثُمَّ هَدٰى (طٰہٰ) | اس نے ہر چیز کو پیدا کیا، پھر ہدایت دیدی۔

اب تم ہو جو اس کو ہدایت اور ضلالت اور خیر و شر بنا لیتے ہو اگر غلط راہ پر چلے تو ضلالت ہوئی، صحیح راہ پر چلے تو ہدایت ہوئی، صحیح مصرف میں استعمال کیا تو خیر ہوا، غلط استعمال کیا تو شر، ورنہ کوئی چیز اپنی اصل کی رو سے ہدایت ہے نہ ضلالت خیر ہے نہ شر، اس لئے خیر و شر دو چیزیں سمجھ کر دو خدا کی ضرورت نہیں، بلکہ ایک ہی خدا ہے، جو ان دونوں کا خالق ہے

هَلْ مِنْ خَالِقٍ غَيْرُ اللّٰهِ يَرْزُقُكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ (فاطر ع ۸) | کیا اللہ کے سوا کوئی اور خالق ہے وہی تم کو آسمان اور زمین سے روزی دیتا ہے اس کے سوا کوئی معبود نہیں، تو تم کدھر الٹے جاتے ہو

خدا نے اپنا پیغام تمہارے سپرد کر دیا۔ اب تم اس کو مانو نہ مانو۔

ثُمَّ اَوْرَثْنَا الْكِتٰبَ الَّذِيْنَ اصْطَفَيْنَا مِنْ عِبَادِنَا فَمِنْهُمْ ظَالِمٌ لِّنَفْسِهٖ وَمِنْهُمْ مُّقْتَصِدٌ وَمِنْهُمْ سَابِقٌۢ بِالْخَيْرٰتِ بِاِذْنِ اللّٰهِ (فاطر) | پھر ہم نے کتاب کا اپنے بندوں میں سے جن ان کو وارث بنایا تو ان میں کوئی اپنی جان کا ہو اکرتا ہے اور کوئی ان میں سے بیچ کی چال چلتا ہے اور کوئی خدا کے حکم سے خوبیاں لیکر آگے بڑھتا ہے

وَمَآ اَصَابَكُمْ مِّنْ مُّصِيْبَةٍ فَبِمَا | اور جو پڑے تم پر کوئی مصیبت سو بدلہ اس کا

كَسَبَتْ أَيْدِيكُمْ وَيَعْفُوا عَنْ كَثِيرٍ (شوری)

ہے جو کمایا تمہارے ہاتھوں نے اور وہ معاف کرتا ہے بہت

فَأَلْهَمَهَا فُجُورَهَا وَتَقْوَاهَا قَدْ أَفْلَحَ مَنْ زَكَّاهَا وَقَدْ خَابَ مَنْ دَسَّاهَا (شمس)

ہر نفس میں خدا نے اسکی گنہگاری اور نیکوکاری الہام کردی ہے تو جس نے اس نفس کو پاک کیا اس نے نجات پائی اور جس نے اس کو مٹی میں ملادیا وہ ناکام ہوا۔

حضرات! خدا کی عبادت ہر مذہب میں تھی اور ہے، لیکن قدیم مذاہب میں ایک عام غلط فہمی پھیل گئی تھی کہ مقصود اس جسم مادی کو تکلیف دینا ہے یا دوسرے لفظوں میں یہ کہو کہ یہ خیال پیدا ہو گیا کہ جس قدر اس ظاہری جسم کو تکلیف دی جائیگی اسی قدر روحانی ترقی ہوگی، اور دل کی اندرونی صفائی اور پاکی بڑھے گی، اس کا نتیجہ یہ ہے کہ ہندوؤں میں عام طور سے یوگ اور عیسائیوں میں رہبانیت پیدا ہوئی اور بڑی بڑی مشکل ریاضتوں کا وجود ہوا، اور ان کو روحانی ترقی کا سمجھا گیا، کوئی عمر بھر نہانے سے پرہیز کرلیتا ہے کوئی عمر بھر ٹاٹ یا کمبل اوڑھ لیتا ہے، کوئی ہر موسم میں، یہاں تک کہ شدید جاڑوں میں بھی ننگا رہتا ہے، کوئی عمر بھر کھڑا رہتا ہے، کوئی عمر بھر غار میں بیٹھ جاتا ہے، کوئی عہد کرلیتا ہے کہ پوری زندگی صرف درختوں کی پتیاں کھا کر گذارے گا، کوئی عمر بھر تجرد میں گذار دیتا ہے، اور قطع نسل کو عبادت سمجھتا ہے کوئی ایک ہاتھ ہوا میں کھڑا کر کے خشک کر ڈالتا ہے، کوئی حبس دم اور سانس روکنے کو عبادت جانتا ہے، کوئی درخت میں الٹا لٹک جاتا ہے، یہ تھا مذہب پرستی کا اعلیٰ درجہ، اور روحانیت کی سب سے ترقی یافتہ شکل، پیغام محمدی نے آکر انسانوں کو ان مصیبتوں سے نجات دلائی اور بتایا کہ یہ روحانیت جسمانی تماشے ہیں۔

ہمارے خدا کو جسم کی شکل نہیں بلکہ دل کا رنگ مرغوب ہے۔ طاقت

سے زیادہ تکلیف اس کی شریعت میں نہیں۔

لَا یُکَلِّفُ اللّٰہُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَھَا — خدا کسی جان کو اسکی وسعت سے زیادہ حکم نہیں دیتا۔

یہ اس کا اصول ہے، پھر اس رہبانیت کو اس نے بدعت قرار دیا اور کہا۔

وَرَھْبَانِیَّۃَنِ ابْتَدَعُوْھَا مَا کَتَبْنٰھَا عَلَیْھِمْ (حدید) — اور رہبانیت جس کو عیسائیوں نے دین میں داخل کر دیا، اور ہم نے ان پر فرض نہیں کیا تھا

اور اعلان کیا۔

لَا رَھْبَانِیَّۃَ فِی الْاِسْلَامِ (ابو داؤد) — اسلام میں رہبانیت نہیں۔

ان لوگوں نے جنہوں نے خدا کی پیدا کی ہوئی جائز لذتوں کو اپنے اوپر حرام کر لیا تھا، ان سے اسلام نے یہ سوال کیا۔

قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِیْنَۃَ اللّٰہِ الَّتِیْ اَخْرَجَ لِعِبَادِہٖ (اعراف) — کہو کس نے اللہ کی آرائش کو جو اس نے اپنے بندوں کے لئے پیدا کیا۔ حرام کیا۔

یہاں تک کہ خود پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دفعہ اپنے اوپر شہد حرام کر لیا تو تنبیہ ہوئی۔

یٰاَیُّھَا النَّبِیُّ لِمَ تُحَرِّمُ مَا اَحَلَّ اللّٰہُ لَکَ (تحریم) — اے پیغمبر خدا نے جس کو تیرے لئے حلال کیا ہے اس کو حرام کیوں کرتا ہے۔

پیغام محمدی نے سب سے پہلی دفعہ دنیا کو بتایا کہ عبادت کا مقصود کیا ہے؟ اور وہ صرف یہ ہے کہ خدا کے آگے اپنی اجزی کا اظہار کیا۔

اِنَّ الَّذِیْنَ یَسْتَکْبِرُوْنَ عَنْ عِبَادَتِیْ سَیَدْخُلُوْنَ جَھَنَّمَ دٰخِرِیْنَ (بقرہ) — جو میری عبادت سے سرکشی کرتے ہیں انقریب جہنم میں ذلت کے ساتھ داخل ہوں گے۔

## عبادت کی غایت اور نتیجہ کیا ہے؟ فقط حصول تقویٰ۔

یَا اَیُّهَا النَّاسُ اعْبُدُوْا رَبَّكُمُ الَّذِیْ خَلَقَكُمْ وَالَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ (بقرہ ع ۳)

اے لوگو! تم اپنے اس رب کی عبادت کرو جس نے تم کو اور تم سے پہلوں کو پیدا کیا تاکہ تم کو تقویٰ حاصل ہو۔

### نماز سے فائدہ۔

اِنَّ الصَّلٰوةَ تَنْهٰى عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْكَرِ (عنکبوت)

یقیناً نماز تو کھلی ہوئی بدکاریوں اور ناپسندیدہ باتوں سے روکتی ہے۔

### روزوں سے مقصود؟

یَا اَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَیْكُمُ الصِّیَامُ كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ (بقرہ ع ۲۳)

اے مسلمانو! تم پر اسی طرح روزہ فرض کیا گیا جس طرح تم سے پہلوں پر فرض کیا گیا۔ تاکہ تم کو تقویٰ حاصل ہو۔

### حج سے مطلب؟

لِیَشْهَدُوْا مَنَافِعَ لَهُمْ وَیَذْكُرُوا اسْمَ اللّٰهِ فِیْۤ اَیَّامٍ مَّعْلُوْمٰتٍ عَلٰى مَا رَزَقَهُمْ مِّنْۢ بَهِیْمَةِ الْاَنْعَامِ (حج)

تاکہ اپنے نفع کی جگہوں پر لوگ پہنچیں اور تاکہ چند معلوم دنوں میں جو جانوروں کی روزی اللہ نے ان کو دی ہے اس پر اللہ کو یاد کریں۔

### زکوٰۃ سے مقصود اپنے دل کی صفائی اور غریبوں کی مدد ہے۔

اَلَّذِیْ یُؤْتِیْ مَالَهٗ یَتَزَكّٰى وَمَا لِاَحَدٍ عِنْدَهٗ مِنْ نِّعْمَةٍ تُجْزٰۤى اِلَّا ابْتِغَآءَ وَجْهِ رَبِّهِ الْاَعْلٰى (والیل)

جو دیتا ہے اپنا مال دل کی صفائی کرنے کو اور اس لئے کہ کسی کا احسان اس کے ذمہ ہے جس کا بدلہ چکانا صرف خدائے برتر کی طلب رضا مقصود ہے۔

نکاح کرنا اور نسل کو ترقی دینا واجب بتایا گیا، اسلام کے پیغمبر نے فرمایا۔

اَلنِّکَاحُ مِنْ سُنَّتِیْ وَمَنْ رَغِبَ عَنْ سُنَّتِیْ فَلَیْسَ مِنِّیْ

نکاح میرا طریقہ ہے اور جس نے میرے طریقہ سے اعتراض کیا وہ مجھ سے نہیں۔

قرآن مجید نے اولاد و ازواج کو آنکھوں کی ٹھنڈک بتایا اور مسلمانوں کو اس خواہش کا متمنی قرار دیا۔

وَالَّذِیْنَ یَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّیّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْیُنٍ (الفرقان ع ۶)

اور جو لوگ کہتے ہیں ہم کو ہماری بیبیوں اور بچوں کے ذریعہ سے آنکھوں کی ٹھنڈک عطا کرنا۔

حضرات! منجملہ عبادتوں کے ایک عبادت قربانی بھی تھی۔ لوگ اپنے آپ کو دیوتاؤں پر قربان کر دیتے، اپنی اولاد کو اپنی ملک سمجھتے اور ان کو بھینٹ چڑھا دیتے تھے، دیوتاؤں کو خون کے چھینٹے دیئے جاتے تھے، جو جانور قربان کیئے جاتے تھے ان کا گوشت جلایا جاتا تھا کہ اس کا دھواں دیوتاؤں کو خوش آتا تھا، یہودی بھی قربانی کی گوشت کو جلاتے تھے، محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آکر بتایا کہ قربانی عبادت کا مقصود کیا ہے، آپ کے پیغام نے انسانوں کی قربانی قطعاً موقوف کر دی، جانوروں کی قربانی جائز رکھی، مگر اس کے خون کے چھینٹے دینے کا، نہ گوشت جلانے کا حکم دیا، اس نے کہا۔

وَالْبُدْنَ جَعَلْنٰهَا لَکُمْ مِّنْ شَعَآئِرِ اللّٰهِ لَکُمْ فِیْهَا خَیْرٌ فَاذْکُرُوْا

اور حج کی قربانیوں کو تمہارے لیے اللہ کے نام کی نشانی بنائی، تمہارے لئے ان قربانیوں میں

اسْمَ اللّٰہِ عَلَیْھَا صَوَآفَّ ج فَاِذَا وَجَبَتْ جُنُوْبُھَا فَکُلُوْا مِنْھَا وَاَطْعِمُوا الْقَانِعَ وَالْمُعْتَرَّ ط کَذٰلِکَ سَخَّرْنٰھَا لَکُمْ لَعَلَّکُمْ تَشْکُرُوْنَ ۰ لَنْ یَّنَالَ اللّٰہَ لُحُوْمُھَا وَلَا دِمَآؤُھَا وَلٰکِنْ یَّنَالُہُ التَّقْوٰی مِنْکُمْ ط کَذٰلِکَ سَخَّرَھَا لَکُمْ لِتُکَبِّرُوا اللّٰہَ عَلٰی مَا ھَدٰکُمْ ط وَبَشِّرِ الْمُحْسِنِیْنَ (حج ع ۵)

بھلائی ہے تو ان پر اللہ کا نام پڑھو قطار باندھ کر اور جب وہ ذبح ہو چکیں تو ان میں سے کچھ تم خود کھاؤ، اور سب صابر اور بیقرار غریبوں کو کھلا دو، اسی طرح ہم نے تمہارے بس میں دیا ہے ان جانوروں کو تاکہ تم ہمارا شکرادا کرو، ہرگز اللہ تعالیٰ کو ان قربانیوں کا گوشت اور خون نہیں پہنچتا لیکن تمہارے دل کا تقویٰ اس کو البتہ پہنچتا ہے اسی طرح ان کو تمہارے بس میں دیا تاکہ اسبات پر کہ خدا نے تم کو راہ سوجھائی اس کی بڑائی کرو اور نیکی والوں کو اے پیغمبر! بشارت سنادیجئے

صاحبو! اسی قربانی کے غلط عقیدہ نے یہ مسئلہ پیدا کر دیا ہے کہ ہر انسان کو اپنی جان پر آپ قابو ہے اور وہ اس کی ملکیت ہے، اسی طرح اس کی اولاد کی جان بھی اس کی ملکیت ہے، بیوی کی جان اس کے شوہر کی ملکیت ہے، اس ایک غلط اصول نے خودکشی، دخترکشی، اولاد کو بھینٹ چڑھادینا، انکو مار ڈالنا، اور شوہر کے مرنے کے بعد بیوی کا ستی ہو جانا، سینکڑوں انسانیت کش رسوم پیدا کر دیئے تھے پیغام محمدیؐ نے ان سب کی بیخ کنی کر دی، اس نے اپنا اصول یہ مقرر کیا کہ تمام جانیں صرف اللہ کی ملکیت ہیں، اور ان کا قتل صرف خدا کے حق کی بنا پر ہو سکتا ہے، اسی لئے غیر خدا کے نام پر جو جانور بھی ذبح کیا جائے گا اس کا کھانا بھی ناجائز ہے، خودکشی کرنے والوں پر اس نے اپنی جنت بھی حرام کر دی، اسلام کے سوا تمام دنیا میں اور اس وقت بھی یورپ اور امریکہ جیسے مہذب ملکوں میں خودکشی مصائب سے بچنے کی بہترین تدبیر سمجھی جاتی ہے، قانون اسکو روکنا چاہتا ہے، اور انہیں

روک سکتا، اس لئے کہ ہر شخص اپنی جان اپنی ملکیت سمجھ رہا ہے، اور دنیا کی مصیبتوں سے چھٹکارے کا ذریعہ یقین کررہا ہے، اور سمجھتا ہے کہ اس کی موت کے بعد یا کوئی زندگی نہیں، اور اگر زندگی ہے تو خدا ہم سے ہمارے اس فعل کی کوئی بازپرس نہ کرے گا، مگر اسلام نے بتایا کہ اس کے ذریعہ مصیبتوں سے چھٹکارا۔ یہ خیال غلط ہے، دوسری دنیا میں اس طرح سے اپنی جان دینے پر ان مصیبتوں سے بھی زیادہ پرمصیبت زندگی شروع ہو جائے گی۔

وَلَا تَقْتُلُوا النَّفْسَ الَّتِي حَرَّمَ اللّٰهُ إِلَّا بِالْحَقِّ وَلَا تَقْتُلُوا أَنْفُسَكُمْ إِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِكُمْ رَحِيمًا وَمَنْ يَفْعَلْ ذٰلِكَ عُدْوَانًا وَظُلْمًا فَسَوْفَ نُصْلِيهِ نَارًا

اور نہ مارو جان جو منع کی ہے اللہ نے مگر حق پر اور اپنے آپ کو نہ مارو۔ خدا تم پر مہربان ہے اور اس لئے مہربانی کے سبب تم کو یہ حکم دیتا ہے) اور جو خدا کے حکم سے آگے بڑھ کر اور اپنے آپ پر ظلم کر کے ایسا کرے گا تو اس کو دوزخ کی آگ میں بھگائیں گے۔

دختر کشی عرب میں جاری تھی، ہندوستان کے راجپوتوں میں جاری تھی، دنیا کے اور ملکوں میں جاری تھی، عرب یمن میں تو یہ سنگدلی تھی کہ لڑکیوں کو زندہ دفن کر دیتے تھے، پیغام محمدیؐ کے ایک فقرے نے اس رسم باطل کا ہمیشہ کے لئے خاتمہ کر دیا۔

وَإِذَا الْمَوْءُودَةُ سُئِلَتْ بِأَيِّ ذَنْبٍ قُتِلَتْ (تکویر)

اور جس دن زندہ دفن کی جانے والی لڑکی سے پوچھا جائے کہ وہ کس گناہ میں ماری گئی۔

اپنی اولاد کو قتل کرنا عرب میں جرم نہ تھا، آج بھی اس تہذیب کے عالم

میں کثرت سے بچے اس لئے قتل کر دیئے جاتے تھے کہ ان کی پرورش کا ان کے پاس
سامان نہیں، کہا جاتا ہے کہ ملک کی پیداوار کم ہے، اس لئے مردم شماری کو
بڑھنے سے روکنا چاہیئے، عرب میں اور دوسری قوموں کے قانون میں بچہ کے
پیٹ سے گرا دینے یا اپنے بچہ کے قتل پر کوئی پرسش نہ تھی، یونان میں نو مولود بچوں
کا معائنہ کیا جاتا تھا، اور ان میں سے کمزور بچوں کو جینے کا کوئی حق نہیں سمجھا جاتا تھا
اور ان کو پہاڑ سے نیچے گرا کر مار ڈالتے تھے۔

اسلام نے یہ اصول بتایا کہ روزی کوئی کسی کو نہیں دیتا۔ وَمَا مِنْ
دَابَّةٍ فِي الْأَرْضِ إِلَّا عَلَى اللَّهِ رِزْقُهَا۔ کوئی چلنے والا نہیں زمین پر لیکن اس کی
روزی خدا پر ہے۔

اسی لئے اس نے کہا۔

| | |
|---|---|
| وَلَا تَقْتُلُوا أَوْلَادَكُمْ خَشْيَةَ | اپنی اولاد کو مفلسی کے ڈر سے نہ مار ڈالو |
| إِمْلَاقٍ نَحْنُ نَرْزُقُهُمْ | ہم روزی دیتے ہیں ان کو اور تم کو |
| وَإِيَّاكُمْ إِنَّ قَتْلَهُمْ كَانَ خِطْئًا | بے شک ان کا مارنا بڑی غلطی |
| كَبِيرًا (بنی اسرائیل) | ہے ... |

حضرات! دنیا کی عظیم الشان غلطیوں میں سے جو اب بھی دنیا کے اس حصہ
میں قائم ہیں، جہاں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا پیغام قبول نہیں کیا گیا ایک یہ ہے
کہ لوگوں نے خدا کے بندوں کے درمیان حسب و نسب، مال و دولت، رنگ و
روپ، شکل و صورت کی دیواریں قائم کر دی ہیں، ہندوستان نے ابتدا سے
آج تک اپنے سوا سب ملیچھ اور ناپاک قرار دیا، اور خود اپنے کو چار ذاتوں میں
تقسیم کر کے ان میں عزت اور حقوق کی ترتیب قائم کی شودروں کو مذہب کا
بھی حق نہ تھا، قدیم ایران میں بھی چار ذاتیں اسی طرح قائم کی گئیں، اور منس

نے اپنے کو آقائی اور اپنے سوا سب قوموں کو غلامی کے لئے مخصوص کر لیا نبی اسرائیل نے صرف اپنے آپ کو خدا کی اولاد قرار دیا، اور سب کو جنسل قرار دیا اور خود اپنی قوم کے اندر بھی مختلف بیرونی مدارج قائم کر دیئے تھے، خود یورپ کا باوجود ہمہ دعوائے تہذیب و محبت النسانی کیا حال ہے، سپید آدمی تہذیب و تمدن کا ٹھیکیدار اور اس بار گراں کا امین قرار دیا گیا، کالی قومیں اس کی برابری کے لائق نہیں، ایشائی قومیں ان کے ساتھ سفر میں بھی ایک جگہ نہیں بیٹھ سکتیں ان کے حقوق کی برابری نہیں کر سکتیں، امریکہ کے انسانیت پرستوں کی نگاہ میں وہاں کے حبشی باشندوں کو جینے کا بھی حق نہیں ہے اور جنوبی و مشرقی افریقہ میں تو حبشیوں بلکہ ہندوستانیوں بلکہ ایشائیوں کو بھی انسانی حقوق کی برابری نہیں مل سکتی، حقوق دنیاوی سے گذر کر یہ تفرقے خدا کے گھروں میں قائم ہیں، کالوں کے گرجے الگ ہیں اور گوروں کے الگ، خدا کے یہ دونوں کالے اور گورے بندے ایک ساتھ ایک خدا کے آگے نہیں جھک سکتے، پیغام محمدیؐ نے ان تمام تفرقوں کو مٹا دیا، اس کے نزدیک حسب و نسب، مال و دولت، شکل و صورت ان میں سے کوئی امتیاز پیدا نہیں کر سکتی، وہ قریش جن کو اپنے حسب و نسب پر غرور و ناز تھا فتح مکہ کے دن کعبہ کے حرم میں کھڑے ہو کر ان کو آپ نے بتایا۔

| | |
|---|---|
| یا معشر قریش! ان اللّٰہ قد اذھب عنکم نخوۃ الجاھلیۃ وتعظمھا بالاٰباء الناس من اٰدم واٰدم من تراب (ابن ہشام) | اے قریش کے لوگو! اب جاہلیت کا غرور اور نسب کا فخر خدا نے مٹا دیا تمام انسان آدم کی نسل سے ہیں اور آدم مٹی سے بنے ہیں۔ |

حجۃ الوداع کے مجمع میں پھر اعلان کیا۔

لیس للعربی فضل علی العجمی ولا للعجمی فضل علی العربی کلکم ابناء اٰدم و اٰدم من تراب (مسند احمد)

عرب کو عجم پر اور عجم کو عرب پر کوئی فضیلت نہیں ہے تم سب کے سب آدم کے بیٹے ہو، اور آدم مٹی سے بنے تھے۔

پھر بتایا کہ اصلی فرق عمل کا ہے اور دل کا۔

ان اللّٰہ اذھب عنکم عبیۃ الجاھلیۃ وفخرھا بالاٰباء انما ھو مومن تقی و فاجر شقی الناس کلھم بنو اٰدم و اٰدم خلق من تراب (ترمذی وابوداؤد)

خدا نے جاہلیت کے زمانہ کے غرور اور نسب کے فخر کو مٹا دیا انسان اب یا متقی ایمان دار ہے یا گنہگار بدبخت ہے تمام انسان آدم کے بیٹے ہیں اور آدم مٹی سے پیدا ہوئے۔

وحی محمدی نے تمام دنیا کو مخاطب کر کے بتایا۔

یٰٓاَیُّھَا النَّاسُ اِنَّا خَلَقْنٰکُمْ مِّنْ ذَکَرٍ وَّ اُنْثٰی وَ جَعَلْنٰکُمْ شُعُوْبًا وَّ قَبَآئِلَ لِتَعَارَفُوْا اِنَّ اَکْرَمَکُمْ عِنْدَ اللّٰہِ اَتْقٰکُمْ (حجرات ع ۲)

اے انسانو! تم سب کو خدا نے ایک ہی مرد و عورت سے پیدا کیا ہے اور تم کو قبیلہ اور خاندان اس لئے بنا دیا ہے تاکہ ایک دوسرے کو پہچان سکو خدا کے نزدیک سب سے شریف وہ ہے جو زیادہ پرہیزگار ہے۔

دوسری جگہ ارشاد فرمایا۔

وَ مَآ اَمْوَالُکُمْ وَ لَآ اَوْلَادُکُمْ بِالَّتِیْ تُقَرِّبُکُمْ عِنْدَنَا زُلْفٰٓی اِلَّا مَنْ اٰمَنَ وَ عَمِلَ صَالِحًا فَاُولٰٓئِکَ لَھُمْ جَزَآءُ الضِّعْفِ بِمَا عَمِلُوْا (سبا ع ۱۵)

نہ تمہاری دولت اور تمہاری اولاد وہ چیز ہے جو تمہارا درجہ ہمارے پاس نزدیک کر دے لیکن جو کوئی ایمان لایا اور اس نے اچھا کام کیا، ان کو ان کے کا دونا بدلہ ملے گا۔

تمام مسلمانوں کو بھائی بھائی کا رتبہ دیا، اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ اِخْوَۃٌ۔ تمام مسلمان بھائی بھائی ہیں، وحی الٰہی نے کہا، اور آپ نے اسی کے مطابق حجۃ الوداع اعلان کیا کہ اَلْمُسْلِمُ اَخُو الْمُسْلِمِ ہر مسلمان دوسرے مسلمان کا بھائی ہے، اس مساوات برابری اور برادری نے کالے گورے، عجمی عربی، ترکی تاتاری، زنگی اور فرنگی کا فرق اٹھا دیا فَاَصْبَحْتُمْ بِنِعْمَتِہٖ اِخْوَانًا خدا کے فضل سے تم سب کے سب بھائی ہو گئے، خدا کے گھر میں کوئی فرق نہیں، خدا کے آگے سب برابر ہیں، یہاں نہ کوئی برہمن ہے نہ شودر، قرآن پاک سب کے ہاتھ میں دیا جائے گا، نماز سب کے پیچھے پڑھی جاتی ہے گی، رشتہ ناتہ ہر ایک سے ہو سکتا ہے، علم ہر ایک کا حق ہے اور حقوق سب کے یکساں ہیں، یہاں تک کہ خون بھی سب کا برابر ہے اَلنَّفْسُ بِالنَّفْسِ جان جان کے بدلے۔

تیرے دربار میں آئے تو سبھی ایک ہوئے

عزیز نوجوانو! میرا دل چاہتا تھا کہ تمہارے سامنے پیغام محمدی کے احسانات کو ایک ایک کر کے گنا دوں، مگر افسوس کہ بقدر حوصلہ فرصت نہیں اور اس بحر ناپید کنار کی تھاہ بھی نہیں، عورتوں کو جو حقوق پیغام محمدیؐ نے دیئے ہیں، اور غلاموں کو جس حد تک اس نے عزت دی، جی چاہتا ہے کہ اس کو بھی تمہارے سامنے پھیلاؤں اور دکھاؤں کہ یورپ باایں ہمہ دعویٰ بلندی ہنوز اسلام کے اوج خیال سے نیچے ہے، مگر افسوس وقت نہیں۔

نوجوانو! بندرہ بیس منٹ جو وقت ہے اس کو بھی اسلام کی حقیقت کے اصلی راز کی پردہ کشائی میں صرف کرنا چاہتا ہوں، دنیا میں جس چیز نے سب سے زیادہ گمراہی پھیلائی وہ دین اور دنیا کا فرق ہے، دین کا کام الگ الگ کیا گیا، خدا کا حکم الگ ٹھہرایا گیا اور قیصر کا حکم الگ، دنیا کے حصول کا الگ

دین ایک الگ حقیقت ہے اور دنیا الگ ہے، دین کی ایک نئی دنیا ہے، اور دنیا ایک الگ عالم ہے، نونہالان اسلام! یہ سب سے بڑی غلطی تھی جو دنیا پھیلی تھی، اور جب غلطی کا پردہ پیغام محمدیؐ کی نورافگن شعاعوں نے چاک کر دیا ہے، اس نے بتایا ہے کہ پختہ یقین اور اخلاص اور نیک نیتی کے ساتھ اسی دنیا کے کاموں کو خدا کے بتائے ہوئے اصول کے مطابق انجام دینا ہی دین ہے، اور یہی دین ہے اور یہی ذریعہ دین کے حصول کا ہے، غرض خدا کے اصول کے مطابق دنیا داری ہی دین داری ہے، لوگ سمجھتے ہیں کہ ذکر و فکر، گوشہ نشینی وعزلت گیری، کسی غار اور پہاڑ کے کھوہ میں بیٹھ کر خدا کو یاد کرنا دینداری ہے، اور دوست واحباب، آل و اولاد، ماں و باپ، قوم و ملک اور خود اپنی آب مدد، فکر معاش اور پرورش دنیا داری ہے، اسلام نے اس غلطی کو مٹایا ہے، وہ انہیں حقوق و فرائض کو بخوبی ادا کرنے کا کام دین داری رکھتا ہے۔

اسلام میں نجات کا مدار دو چیزوں پر ہے ایمان اور عمل صالح ایمان پانچ چیزوں پر اعتقاد رکھنے کا نام ہے، خدا پر نیکی کی راہ بتانے والے پیغمبروں پر، خدا کا پیغام پیغمبروں تک لانے والے فرشتوں پر، پیغام الٰہی جن کتابوں میں ہیں، ان کتابوں پر اور اس پیغام محمدیؐ کے مطابق عمل کرنے والوں یا نہ عمل کرنے والوں کی جزاوسزا پر، انہیں پانچ چیزوں پر یقین رکھنا ایمان ہے جس پر عمل کی بنیاد قائم ہے اور جس کے بغیر نیک نیتی اور خلوص کے ساتھ کوئی عمل نہیں ہو سکتا، یہ قلب کا کام ہے۔

دوسری چیز عمل ہے، یہ ہمارے بیرونی واندرونی اعضاء کا کام ہے، ضروری ہے کہ ہمارے کام صالح ہوں، یعنی حکم الٰہی کے مطابق ہوں عمل

جیسا کہ میں نے ساتویں خطبہ میں کہا ہے، اس کے حصے ہیں اول عبادات یعنی وہ عمل جن کے ذریعہ خدا کی بڑائی اور اپنی عاجزی کا اظہار ہوتا ہے، معاملات۔ یعنی انسانوں کے آپس کے لین دین اور کاروبار اور نظم ملت کے قوانین اور قاعدے جن کی وجہ سے انسانی معاشرت بربادی اور ہلاکت سے بچی رہے، اور ظلم مٹ کر عدل قائم ہو، اور اخلاق یعنی وہ حقوق جو باہم ایک دوسرے پر گو قانونی حیثیت سے فرض نہیں ہیں مگر روح کی تکمیل اور معاشرت کی ترقی کے لئے وہ ضروری ہیں، ان چار چیزوں یعنی ایمان، عبادات، معاملات اور اخلاق کی سچائی اور درستی ہماری نجات کا ذریعہ ہے۔

نوجوانو! مجھے صفائی کے ساتھ یہ کہنے دو، کہ خاموشی، سکون، خلوت نشینی اور منفردانہ زندگی اسلام نہیں ہے، اسلام جدوجہد، سعی و عمل اور سرگرمی ہے، وہ موت نہیں وہ حیات ہے۔

لَیْسَ لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰی (نجم)

انسان کے لئے وہی ہے جو وہ کوشش کرے

اور

کُلُّ نَفْسٍ بِمَا کَسَبَتْ رَهِیْنَةٌ

ہر جان اپنے کام کے ہاتھوں گرو ہے

وہ سرتاپا جہاد اور مجاہدہ ہے، لیکن خلوت میں بیٹھ کر نہیں بلکہ میدان میں نکل کر، محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی تمہارے سامنے ہے، خلفائے راشدین کی زندگی تمہارے سامنے ہے، عام صحابہ رضی کی زندگی تمہارے سامنے ہے وہی تمہارے لئے نمونہ ہے اور اسی میں تمہاری نجات ہے

اور وہی تمہارا ذریعہ فلاح ہے، اور وہی ترقی اور سعادت کی راہ ہے، محمد صلعم کا پیغام بودھ کے پیغام کی طرح ترک خواہش نہیں ہے، بلکہ تصحیح خواہش ہے، محمد صلعم کا پیغام حضرت مسیح کے پیغام کی طرح دولت اور قدرت کی تحقیر اور ممانعت نہیں ہے، بلکہ ان کے حصول اور صرف کے طریقوں کی درستگی اور اس کے صحیح استعمال اور مصرف کا تعین ہے۔

دوستو! ایمان اور اس کے مطابق عمل صالح یہی اسلام ہے اسلام عمل ہے ترک عمل نہیں، وہ ادائے واجبات ہے، عدم واجبات نہیں ادائے فرض ہے، ترک فرائض نہیں، اس کی تشریح تمہارے پیغمبر کی زندگی اور سیرت میں ملے گی صحابہ کی زندگی اور سیرت میں ملے گی جس کا نقشہ یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ وَالَّذِیْنَ مَعَہٗٓ اَشِدَّآءُ عَلَی الْکُفَّارِ رُحَمَآءُ بَیْنَہُمْ تَرٰہُمْ رُکَّعًا سُجَّدًا یَّبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰہِ وَرِضْوَانًا (حجرات ۲۶) | محمد خدا کے رسول اور جو لوگ اسکے ساتھ ہیں وہ کافروں پر سخت ہیں، آپس میں رحم دل ہیں، ان کو دیکھو گے کہ وہ رکوع اور سجدہ میں ہیں، وہ خدا کی مہربانی اور خوشنودی کو ڈھونڈھ رہے ہیں۔ |

کافران حق کے ساتھ مجاہدہ بھی قائم ہے، آپس میں برادرانہ الفت کے جذبات بھی ہیں، خدا کی جناب میں جھکے بھی ہیں اور پھر خدا کی مہربانی اور رضا کے بھی طالب ہیں، خدا کی مہربانی (فضل) قرآن پاک کی اصطلاح میں روزی اور معاش کو کہتے ہیں، اس روزی اور معاش میں بھی دین کی طلب جاری ہے۔

| | |
|---|---|
| رِجَالٌ لَّا تُلْهِيهِمْ تِجَارَةٌ وَّلَا | یہ وہ لوگ ہیں جن کو تجارت اور خرید وفروخت |

بَيْعٌ عَنْ ذِكْرِ اللهِ                                  خدا کی یاد سے غافل نہیں کرتی۔

تجارت خرید و فروخت اور کاروبار بھی جاری ہیں، اور خدا کی یاد بھی قائم ہے وہ ایک کو چھوڑ کر دوسرے کو نہیں ڈھونڈھتے بلکہ دونوں کو ساتھ

در کفے جام شریعت در کف سندان عشق

مسلمانوں اور رومیوں میں جنگ ہے، صحابہؓ فوج کے سپاہی ہیں، رومی سپہ سالار ان مسلمان سپاہیوں کی حالت دیکھنے کے لئے اسلامی کیمپ میں جاسوس بھیجتا ہے، وہ یہاں آکر اور مسلمانوں کو دیکھ کر واپس جاتے ہیں تو سرتاپا اثر میں ڈوبے ہوتے ہیں، وہ جا کر رومی سپہ سالار کو بتاتے ہیں، کہ مسلمان کیسے سپاہی ہیں ھُمْ بِاللَّيْلِ رُهْبَانٌ وَبِالنَّهَارِ فُرْسَانٌ وہ راتوں کے عابد ہیں اور دن کے شہسوار۔

دوستو! یہی اسلام کی زندگی ہے:

حضرات! آج سلسلہ تقریر کا آخری دن تھا، میرا خیال تھا کہ میں آٹھ تقریروں میں سیرت محمدیؐ اور پیغام محمدیؐ کے متعلق سب کچھ کہہ سکوں گا، مگر آٹھ تقریروں کے بعد بھی موضوع تفصیل کا تشنہ ہے، سب کچھ کہا مگر کچھ بھی نہ کہا ؎

دفتر تمام گشت و بپایاں رسید عمر
ما ہمچناں در اول وصف تو ماندہ ایم

وَآخِرُ دَعْوَانَا الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ

